کوشش کی، لیکن قدیم املائی خواص کا باقی رکھنا اس کے بس کی بات نہ تھی، لیکن اُسے یقین تھا کہ خط، تذہیب و تنقیش کی ہو بہو نقالی سے املائی خصوصیت جو دونوں حصوں کو ایک دوسرے سے ممتاز کرتی ہے، لوگوں کی نظروں سے اوجھل ہو جائے گی۔ اس کا یہ خیال کاملاً درست ہو یا نہ ہو، البتہ اس نسخے کی حد تک سو فیصد درست ثابت ہوا اور وہ اپنے جعل میں کامیاب ہو گیا۔ اس کا ثبوت خود ترقیمے کی عبارت ہے جس میں اس نے نہایت ڈھٹائی سے پرانا حصہ جو کسی قدیم کاتب کے خط میں تھا اور اپنا اضافہ شدہ حصہ دونوں کو اپنی طرف منسوب کیا اور لطف یہ ہے کہ ابھی تک اس جعل کا پردہ چاک نہیں ہوا تھا، یہ جعل آج گویا ۲۴۴ سال بعد اس کا حال کھل رہا ہے۔

مجموعۂ زیر بحث کے اوراق ۱ تا ۲۱۰ ب اور ۲۱۸ تا ۲۹۰ ب پرانے کاتب کے ہیں، اوراق ۲۱۱ تا ۲۱۷ (۸ ورق) اور ۲۹۱ تا ۳۲۲ (۳۲ ورق) مجموعاً ۱۴۰ ورق درویش شاہ حسین کے ہیں، دونوں کے املائی خواص سے واضح ہے کہ ان کے درمیان کا وقفہ تقریباً ڈھائی سو برس کا ہوگا، دونوں حصوں میں تفاوت کی یہ صورتیں ہیں:

۱۔ اگرچہ کاتب جدید یعنی درویش شاہ حسین نے اپنے خط کو قدیم خط سے ملانے کی بڑی کوشش کی ہے، لیکن غور کرنے سے دونوں خطوں میں نمایاں فرق ہے۔

۲۔ اسی طرح جدول کشی اور تذہیب کے اعتبار سے دونوں حصوں میں فرق محسوس ہوتا ہے، البتہ یہ مشاہدے کی چیز ہے، اس کا بیان نہیں ہو سکتا۔

۳۔ درمیانی اوراق ۲۱۱ تا ۲۱۷ کا خط وہی ہے جو ورق ۲۹۱ سے آخر تک کے اوراق کا ہے، اور یہ خط پرانے حصے کے خط سے متفاوت نظر آتا ہے۔

۴۔ حاشیے کے درمیانی مثلث نما شکل میں جو بیل بوٹے ہیں وہ جدید اوراق سے کسی قدر فرق سے ملتے ہیں۔

۵۔ ورق ۲۱۰ ب پر سلمان ساوجی کی ایک غزل بمطلع زیر:

مبارک منزلی کانجا فرود آید چنین ماہی

کے چار شعر قدیم خط میں موجود ہیں، ورق ۲۱۱ الف پر بجائے اس غزل کے بقیہ پانچ

شعر کے (دیوان سلمان مکتوبہ ۸۱۱ھ کی رو سے اس میں ۹ شعر ہیں) دوسری غزل دوسرے خط میں شروع ہو جاتی ہے۔

لیکن سب سے بڑا تفاوت جو قدیم اور جدید خط میں ہے، وہ املا کا ہے، پرانے خط میں ایسے تمام دال جن کے ماقبل حروف علت (و، الف، ی) میں سے کوئی ہو، یا اس کا ماقبل متحرک ہو، وہ ذال سے لکھے گئے ہیں۔ یہ افعال کے علاوہ اسماء وغیرہ میں بھی ہوا ہے جیسے گدای، بلذین، باذ، شاذ وغیرہ اور افعال کے سلسلے میں جو فرق ہے اسکا اس طرح سے اندازہ لگایا جاسکتا ہے:

ایسی تمام غزلیں جن کے قافیے یا ردیف "دال" پر ختم ہوئے ہیں، دو حصوں میں یعنی دال مہملہ اور ذال معجمہ میں تقسیم کر دی گئیں ہیں۔ اور سعدی کی غزلیات کی ایک فہرست بھی ورق ۲۷۴ بعد (متن) شامل ہے، اس میں حرف الدال کی ۲۱ غزلیں شامل ہیں، جن کے ردیف و قوافی اس طرح پر ہیں:

گمانند، آورد، دشمنند، درویشند، مستند (مست اند)، می توانند، مرغند دیوار و درند، برند، برآمند، پرہیزند، دارند، بسجود، گفته اند، ردند، ہوشمندند، صاحب نظرانند، داغ و درد، کرده اند، بپرہیزند، دارد (ورق ۲۵۶)

اس میں ایک قافیہ بجود، عربی ہے، باقی سب قافیوں میں دال آخر کے قبل کا حرف ساکن ہے، ذال کی حالت میں متحرک ہونے کی شرط ہے۔

اس کے بعد حرف الذال ہے، اس ردیف میں ۶۷ غزلیں ہیں جن کے ردیف یا قافئے اس طرح سے ہیں:

می زند، می برد، برآید، می آید، می رود، خشنود، نمی باید، نباشد، شود، نباشد، دارد، شود، آید، ماند، نباشد، شود، درآید، میرند، رود وغیرہ۔

یہ غزلوں کے قوافی اور ردیف کا حال ہے، درمیان میں جو افعال آ گئے ہیں، ان پر یہی عمل ہوتا ہے، اس طرح اس نسخے میں سیکڑوں تعداد ایسے افعال کی مل جائے گی جن میں ذال استعمال ہوا ہے۔

یہاں تک ان دونوں حصوں کے مابہ الامتیاز خواص کا ذکر تھا، اب

قدیم خط کی بعض دیگر املائی خصوصیت کا ذکر کیا جاتا ہے:

۱- فارسی اور عربی کے ایسے الفاظ جو مختوم بہ ا ہیں اضافت کی صورت میں ان پر ءِ کا اضافہ ہوتا ہے جیسے داناءِ راز، دعاءِ ضعیفان وغیرہ۔

۲- ہاے مختفی پر جب علامت جمع "ہا" آتی ہے تو ہ گر جاتی ہے جیسے روضہ سے روضہا۔

۳- 'کہ' جب اپنے ماقبل سے ملتا ہے تو 'ک' کی شکل اختیار کر لیتا ہے۔ جیسے چنانک، لیکن ہر آنکہ میں 'کہ' برقرار رہتا ہے۔ لیکن 'چہ' میں کوئی تبدیلی نہیں ہوتی آنچہ اور اگرچہ آجکل کے املائی شکل میں ہیں۔

۴- 'نہ' حرف مابعد کے ساتھ پیوست ملتا ہے جیسے نخنداں۔

۵- مضارع واحد حاضر کی تمام صورتیں اور یاے مصدری، اور کبھی کبھی یاے تنکیر و وحدت "ءی" کی شکل میں ملتی ہیں جیسے نمائی، گوئی، درآئی، برآئی وغیرہ یا روشنائی، پادشائی، گدائی، پارسائی۔ یاے وحدت بغیر ہمزہ کی یہ مثالیں ہیں: جفا جوی، مرد خدای۔

۶- ہاے غیر ملفوظ پر ہمزہ کے اضافے سے یاے تنکیر و وحدت کا کام لیا گیا ہے، جیسے:

کرم پیشۂ ، درماندۂ

شنیدم کہ یکبار در دجلۂ ——— سخن گفت با عابدی کلۂ
چنان نادر افتاد در روضۂ ——— کہ بر لاجوردی شفق بیضۂ

یہی دستور ہمارے یہاں ہندوستان میں اب تک مروج تھا، اب ایرانی املا کی پیروی میں ءِ یا ۂ کے بجاے "ای" سے لکھنے لگے ہیں۔

۷- ہاے غیر ملفوظ پر ہمزہ کے اضافے سے علامت اضافت کا کام لیا گیا ہے جیسے بنجۂ ظالمی، کلۂ خویش۔ موجودہ ایران میں بھی یہی قاعدہ کثرت سے متداول ہے، لیکن بعض اہل ایران 'ء' کے بجاے 'ی' لکھنے لگے ہیں۔

۸۔ اگر مضاف کا آخری حرف 'ی' ہے تو ہمزہ سے علامت اضافت کا کام لیا گیا ہے جیسے بیماریٔ رشتہ، اور کبھی ایسا بھی ہوا ہے کہ وہی حرف 'ی' علامت اضافت کا کام کرتا ہے جیسے دعای منت، دعای دیت۔

۹۔ یاے خطاب عموماً ہمزہ سے ظاہر کی گئی ہے جیسے گردیدۂ (= گردیدہ ای)، دیدۂ (= دیدہ ای)، بیگانۂ (= بیگانہ ہستی)، دیوانۂ (= دیوانہ ہستی) ہندوستانی املا یہی ہے۔

۱۰۔ پ، چ، گ کے لئے علی الترتیب ب، ج، ک آئے ہیں مگر ژ پر تین نقطے ملتے ہیں جیسے کژ، اوژنان۔

۱۱۔ می اور بی عموماً الگ لکھے گئے ہیں جیسے می زدی، بی نوائی، لیکن حرف نفی نہ، بای زینت اور بای اضافہ بہ ہمیشہ لفظ سے مل کر آئے ہیں جیسے نتوان، برد، بتدبیر۔

امید ہے اس گزارش سے زیر بحث نسخے کے تعلق سے جو غلط فہمی پیدا ہو گئی تھی وہ رفع ہو جائے گی، اس سے مزید یہ بات واضح ہو جائے گی کہ املائی خواص کا علم مخطوطہ شناسی میں بہت زیادہ کارآمد ہوتا ہے۔

---

حکیم خورشید احمد شفقت اعظمی
خدابخش لائبریری ریسرچ یونٹ، پٹنہ

# الاغراض الطبیہ

## تعارف وتبصرہ

"الاغراض الطبیہ" خدابخش لائبریری کا مایۂ ناز فارسی طبی مخطوطہ ہے۔ اس کا مصنف "اسمٰعیل جرجانی" اپنے عہد کا مشہور و معروف ایرانی طبیب گزرا ہے جس کا طبی کارنامہ "ذخیرہ خوارزم شاہی" کسی تعارف کا محتاج نہیں جو دراصل روایت سے صالح بغاوت کی ایک دلآویز مثال ہے۔ لیکن اس کے باوجود اپنے عہد تک کے طبی محاسن کا عطر ہے۔ اسمٰعیل جرجانی وہ شخص ہے "جس نے صدیوں کے رواج کو توڑ کر **الحاوی** اور **القانون** کی ٹکر کی ایک کتاب **ذخیرہ خوارزم شاہی** اپنی مادری زبان فارسی میں تالیف کی جو آج بھی اس ملک میں پڑھی اور پڑھائی جاتی ہے۔ "ذخیرہ خوارزم شاہی" نہ صرف اپنے عہد تک کے علم طب کا ذخیرہ ہے بلکہ اس کے ذریعہ بعد میں آنے والی نسلوں تک خصوصاً ہندوستان میں فارسی طبی اصطلاحات پہنچیں، جنہیں اسمٰعیل نے عربی اصطلاحات کے مقابلہ میں وضع کیا اور ان سے آج بھی اطبائے ہند مانوس ہیں اور آزادانہ استعمال کرتے ہیں۔"[1]

ہندوستان میں فارسی کا چلن کم ہونے سے پہلے پہلے "ذخیرہ خوارزم شاہی" کا اردو ترجمہ ہوگیا تھا اور یہ ترجمہ اس قدر مقبول ہوا کہ اصل تصنیف کو اطبا نے فراموش کردیا اور ترجمہ ہی کو مکمل تصنیف تصور کرنے لگے۔ لیکن حیرت کی بات ہے کہ اسی طبیب کا دوسرا عظیم کارنامہ یعنی "**الاغراض الطبیہ**" اب تک اطبا کی توجہ سے محروم ہے اور آج تک گوشۂ گمنامی میں پڑا ہوا ہے۔ تذکرہ اور حوالے کی کتابوں میں تو اس کے تذکرے مل جاتے ہیں لیکن ہندوستان کے عام اطبا تو درکنار خواص بھی اس سے ناواقف نظر آتے ہیں۔ اس کے قلمی نسخے خدابخش کے علاوہ مندرجہ ذیل کتاب خانوں میں محفوظ ہیں :

---

[1] کلینکی مشاہدات، اجمل خاں طبیہ کالج علی گڑھ، ۱۹۷۶ء/ ۸۷ - ۹۸

انسٹی ٹیوٹ آف ہسٹری آف میڈیسن اینڈ میڈیکل ریسرچ، نئی دہلی نمبر ۱۱۹۶۴ - خانقاہ مجیبیہ پھلواری شریف - انڈیا آفس لائبریری نمبر ۲۲۸۶ - ایران حراجی او فلو نمبر ۳۲۷۳ - سبحان اللہ گلگشن (۶۱۶) مسلم یونیورسٹی علیگڑھ، جزو دوم قسم عملی - رضا لائبریری رامپور نمبر ۱۲۶۶ - اسٹیٹ سنٹرل لائبریری، حیدرآباد نمبر ۴۳۰، ۴۲۷، ۴۴۶ (تین نسخے) - سالارجنگ اورنٹیل لائبریری حیدرآباد نمبر ۱۷ - یونانی میڈیکل کالج لائبریری، حیدرآباد نمبر ۲۳۴، ۲۳۹۱ (دو نسخے) -

نام مصنف :- خیرالدین زرکلی نے اسمٰعیل کے والد کا نام حسین الحسینی لکھا ہے اور کنیت ابوابراهیم[1]۔ "اسماعیل بن حسین الحسینی ابو ابراہیم زین الدین الجرجانی"

علی اکبر دہخدا نے بھی روضات الجنات کے حوالے سے یہی نسب بتایا ہے : "مؤلف روضات الجنات ذیل احوال عبدالقادر جرجانی نسب او را چنین آرد :

"السید الحکیم ابو ابراہیم اسمٰعیل بن محمد حسین صاحب کتاب ذخیرہ خوارزم شاہی از مشاہیر علماء جرجان است روضات الجنات ۴۴۳[2]۔ دہخدا نے آگے چل کر مصنف کا نام اسماعیل بن حسن حسنی طبیب او لقب زین الدین لکھا ہے اور اپنے دعوی کی توثیق "درۃ الاخبار" سے کی ہے :

"اسماعیل بن حسن حسنی طبیب ملقب بزین الدین از بزرگان دانش مطب شمار بود۔ مؤلف درۃ الاخبار آرد السید الامام زین الدین اسماعیل حسینی طبیب احیاء طب و سائر علوم کرد"[3]

عبدالمقتدر خان بہادر نے بھی خدابخش لائبریری کیٹلاگ جلد یازدہم میں حاجی خلیفہ کے حوالے سے اسمٰعیل کا نام زین الدین اسمٰعیل بن حسین الجرجانی[4] لکھا ہے۔

حیات اور کارنامے : دنیا کے دیگر بہت سے ماہرین فن اور دانش وروں کی طرح اسماعیل جرجانی کی وفات کے بارے میں بھی بڑا اختلاف موجود ہے۔ چنانچہ ڈاکٹر مقتدر نے مختلف حوالوں سے حسب ذیل روشنی ڈالی ہے :

"(جرجانی) نے ایک طویل مدت تک خوارزم میں قیام کیا اور اس کے بعد مرو گیا، جہاں وہ ۵۳۱ھ مطابق ۳۷-۱۱۳۶ء میں انتقال کر گیا۔"

حاجی خلیفہ نے مصنف کی تاریخ وفات ایک جگہ ۵۳۰ھ، مطابق ۳۶-۱۱۳۵ء، دوسری جگہ

---

[1] الاعلام : ۱/۳۰۹ [2] لغت نامہ [3] ایضاً [4] ص ۳-۵

۵۳۱ھ مطابق ۳۷-۱۱۳۶ء اور تیسری جگہ ۵۳۵ھ مطابق ۴۱-۱۱۴۰ء لکھی ہے۔

لیکن اول الذکر تاریخ وفات زیادہ درست معلوم ہوتی ہے کیونکہ اس کی تصدیق دیگر معتبر ذرائع سے بھی ہوتی ہے۔ چنانچہ خیرالدین زرکلی نے "الاعلام" جلد اول میں ۵۳۱ھ مطابق ۱۱۳۷ء ہی لکھا ہے۔ علاوہ بریں دھخدا نے بھی درۃ الاخبار کے حوالے سے اس کے عہد واپسیں پر اس طرح روشنی ڈالی ہے:

"او در سنہ احدی و ثلثین و خمسمایۃ ودیعۃ در مرض واو انچہ خلاصۂ عمر بود از عمر گذرانیدہ بود و در آن روزگار در خوارزم خفی علائی و کتب طبی و کتاب یادگار و کتابی دیگر در حکمت و کتابی در رد بر فلاسفہ و کتاب یوم و لیلۃ قاضی ابوسعید شارعی را تصنیف کردہ بود و جہان از تصانیف او مالامال دانش بود۔ امام زین الدین اسمٰعیل جامع ہمہ فضایل و لطف معاشرت و حسن اخلاق و کرم نفس بود۔"

(از درۃ الاخبار، چاپ تہران ص ۱۰۰ (۳)

زرکلی نے ایک طبی کتاب "زبدۃ الطب" بھی اس سے منسوب کی ہے۔ اس طرح جملہ طبی تصانیف کی تعداد چار ہوتی ہے۔ (۱) طب الملوکی (۲) کتاب ذخیرہ (۳) کتاب اغراض (۴) زبدۃ الطب۔

کسی وقیع تصنیف و تالیف میں حالات کی مساعدت نیز ذہنی آسودگی کو بڑا دخل ہوتا ہے اور خوش قسمتی سے یہ سب چیزیں اسمٰعیل جرجانی کو میسر تھیں۔ چنانچہ عبدالمقتدر خان بہادر "ذخیرہ خوارزم شاہی" کے پیش لفظ کے حوالے سے لکھتے ہیں:

"۵۰۴ھ مطابق ۱۱۱۱-۱۱۱۰ء میں جب مصنف خوارزم میں داخل ہوا تو اسے نعوت اس ملک کی خوشگوار آب و ہوا راس آئی بلکہ اس کے حکمراں محمد خوارزم شاہ (جسے سلجوقی سلطان نے ۴۹۱ھ مطابق ۱۰۹۸ء میں خوارزم کا گورنر مقرر کیا تھا اور اس نے وہاں ۵۲۱ھ مطابق ۱۱۲۷ء تک حکومت کی اور اعلیٰ اخلاق کا پیکر تھا) کے الطاف و عنایات سے بھی بہرہ ور ہوا۔ وہیں اس نے مکمل سکونت اختیار کرلی اور ذخیرہ خوارزم شاہی کی تدوین کی جسے اس نے مذکور الصدر شاہ کو معنون کیا۔"

چند سال بعد خوارزم کے بادشاہ حسام امیر المومنین کے عہد زریں میں اس نے الاغراض الطبیہ لکھی۔ بادشاہ وقت کی علم پروری، عالی ظرفی اور کریم النفسی کے سلسلے میں مصنف اس طرح رطب اللسان

نظر آتا ہے :

"بباید دانست کہ ہر کہ بمجلس بادشاہان جوید و تحفہ خواہد بود ہیچ وسیلت و خدمت بہ ہیچ تحفہ چون تحفہ علمی نیست خاصہ کہ بادشاہی چون خداوند زادہ و خداوند ملک عادل، عالم، ولی النعمۃ، کریم الطرفین، نصرۃ الدین علاء الدولہ فخر السلاطین ابو المظفر اتسز بن خوارزم شاہ حسام امیر المومنین نصرہ اللہ"

اتسز بن خوارزم شاہ کا عہد ۱۱۲۷ - ۱۱۵۶ء ہے، جس سے اس بات کا یقینی ثبوت ہے کہ یہ کتاب "ذخیرہ خوارزم شاہی" کے بعد لکھی گئی ہے۔ علاوہ بریں آگے چل کر مزید وضاحت کرتے ہوئے لکھتا ہے کہ یہ کتاب دراصل اتسز بن خوارزم شاہ کے سفیر کے فرمان اور آرزو کی تکمیل کے طور پر مدون کی گئی ہے :

"اکنون بحکم فرمان و دستور مجلس عالی لازال عالیا و سفارت امام اجل مجد الدین ابو محمد صاحب ابن محمد البخاری ادام اللہ ایامہ و بحسب بحث تفتیش آن خداوند جاوید زیادہ بحسب آرزو و دستور این سفیر این خدمت ساختاند"

**نام کتاب :** خود مصنف نے اس کو مختلف ناموں سے یاد کیا ہے۔ چنانچہ مقدمہ میں ص ۲ پر "الاغراض الطبیہ والمباحث العلائیہ" اور قرابادین کے اختتام پر "الاغراض الطبیہ والمباحث الخوارزم شاہیہ" اور خاتمہ کتاب پر ——— "خلاصہ خوارزم شاہیہ" لکھا ہے۔

آخری حوالے سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ یہ کتاب دراصل اس کی مقبول تصنیف "ذخیرہ خوارزم شاہی" کی تلخیص ہے۔ لیکن اس کے باوجود اس کی اہمیت میں کوئی کمی نہیں آتی۔ یہ دراصل یونانی طب کا مکمل دائرۃ المعارف ہے جس میں ایران اور ترکستان میں ۱۲ ویں صدی عیسوی میں مروجہ اصولوں کے تحت طب کے تقریباً جملہ نظری اور عملی مباحث اجمالی طور پر پیش کر دیے گئے ہیں لیکن اس اختصار کے باوجود کوئی بھی پہلو تشنہ نظر نہیں آتا۔ مصنف کو خود بھی اس کی قدر و قیمت کا بھرپور احساس تھا جس کا اظہار اپنے مقدمہ میں بڑے فخر و اعتماد سے کیا ہے :

"اگر خادم ہمہ محل این کتاب یاد کند عیب نباشد از بہر آنکہ حجم کوچک است و بمعنی بزرگ و بصورت مختصر و بکثرت فوائد و شرح مشکلات مبسوط نکتہ سنج و فائدہ علمی ازین کتاب بیرون نیست و ہیچ فرو گذاشت نیست بلکہ اندر غوامض مواضع بحث تعرف کردہ آمدہ است و بتحقیق رسانیدہ"

مصنف کی یہ خود اعتمادی اس بات کی غمازی کرتی ہے کہ اس نے جو کچھ لکھا ہے، تحقیق و تجربہ کی روشنی میں لکھا ہے۔ آگے چل کر مصنف نے مذکورہ دعویٰ کی بنیاد کو اسکی وجہ تسمیہ قرار دیا ہے:

"وبدین سبب این کتاب را الاغراض الطبیہ والمباحث العلائیہ نام کردہ شد۔ دعویٰ خادم آنست کہ این نذر در علم طب مختصری بدین کمال موجود نیست و درستی این دعویٰ بمطالعہ معلوم گردد۔"

کتاب کا آغاز فہرست مشتملات سے ہوتا ہے، جو سات اوراق پر مشتمل ہے۔ فارسی طبی تصانیف میں ذخیرہ کے علاوہ اتنی مبسوط اور باقاعدہ فہرست مشتملات مشکل ہی سے ملے گی۔ کسی بھی کتاب کی اہمیت اور قدر و قیمت کا تعین تو متن دیکھنے کے بعد ہی کیا جا سکتا ہے۔ لیکن "فہرست مشتملات" سے بھی بہر حال اجمالی اندازہ تو ہو ہی جاتا ہے۔ لیکن افسوس کہ اس کی فہرست کا جب کتاب کے متن سے تقابل کیا گیا تو نہ صرف یہ کہ جا بجا سہو کتابت کی ستم ظریفیاں نظر آئیں بلکہ کتاب کی تقسیم بھی درست نہیں معلوم ہوئی جن کی وضاحت کر دینی ضروری سمجھتا ہوں۔

پوری کتاب کو دو حصوں یعنی علمی و عملی میں تقسیم کیا گیا ہے اور ہر ایک حصہ کا نام "جزو" رکھا گیا ہے اور ہر جزو مختلف گفتار اور ذیلی اجزا پر مشتمل ہے۔ جزو دوم کا اندراج تو متن میں ہے لیکن جزو اول کا اندراج نہ متن میں ہے اور نہ ہی فہرست میں۔ جزو دوم کے تین گفتار جو مشتمل بر تدبیر الصحۃ، ادویۂ مفردہ و قرابادین کا اندراج نہیں کیا گیا ہے، لہٰذا ان کو متن کی روشنی میں قوسین میں درج کر دیا گیا ہے۔

اسی طرح کتاب کے آخری حصہ (جو عملی کا دوسرا حصہ ہے) کی شاہ سرخی "بخش چہارم" لکھی گئی ہے۔ حالانکہ اس سے پیشتر اس طرح کی کوئی تقسیم نہیں کی گئی ہے۔ بلکہ جزو دوم کے "گفتار دوم" کی ذیلی تقسیم تین "بخش" پر کی گئی ہے اور اس حصہ کا مذکورہ گفتار سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ لہٰذا یہاں 'بخش' کو اڑا دیا گیا ہے اور جزو دوم کی ذیلی تقسیم حصہ اول و دوم پر کر دی گئی ہے چنانچہ یہ آخری حصہ دراصل جزو دوم کی ذیلی تقسیم ہے۔ جہاں جہاں ترمیم و اضافہ کیا گیا ہے، قوسین دے دیے گئے ہیں لیکن معمولی ترمیم و تصحیح کی وضاحت "فٹ نوٹ" میں کر دی گئی ہے۔

**ضخامت اور سائز:** اس کے ورق کا سائز ۱۸.۵ × ۱۲ ہے اور عرض کا ۸ × ۱۴ ہے۔ ترقیمہ کے مطابق اس کے اوراق کی تعداد ۳۴۳ ہے، جو درست نہیں، کیونکہ اس میں

ورق کے بعد والا ورق شمار نہیں کیا گیا۔ اسی طرح عدد ۱۰۱ دو اوراق پر درج ہو گیا ہے اور ورق ۱۲۷ کے بعد والا ورق بھی شمار ہونے سے رہ گیا ہے۔ اس طرح اوراق کی مجموعی تعداد ۲۲۶ ہو جاتی ہے اور ہر ورق ۱۱ سطر پر مشتمل ہے۔

**کتابت و تزئین :** اس کی کتابت کو مشہور و ممتاز ایرانی خوشنویس علی محمد الحسینی نے یکم شعبان ۹۴۷ھ کو انجام دیا۔ کتابت خوبصورت نستعلیق میں کی گئی ہے اور سنہرے حاشیوں سے اس کی دلکشی میں اضافہ کیا گیا ہے۔ ابتدا میں دو صفحات کے سرناموں کو حسین نقش و نگار سے آراستہ کیا گیا ہے۔

بظاہر یہ مخطوطہ ہندوستان میں اس وقت آیا جبکہ بادشاہ اکبر اورنگ نشیں تھا کیونکہ اس پر نہ صرف حکیم فتح اللہ کی مہر لگی ہے بلکہ اس کا حسب ذیل آٹوگراف بھی سر ورق پر موجود ہے، یہ اکبر کا شاہی طبیب تھا۔ " اللہ اکبر، داخل عاریت خانۂ اقل عباد فتح اللہ بن ابوالفتح گیلانی شد"[۲] جس سے اس نسخہ کی قدر و قیمت اور بڑھ جاتی ہے۔ کیونکہ وہ اپنی حذاقت و فراست کے اعتبار سے مؤرخین کی توجہ کا مرکز بھی نظر آتا ہے: چنانچہ آئین اکبری کے " جدول دانش اندوزان جاوید دولت " کی ذیلی فہرست " پزشکان " میں " حکیم ابوالفتح " کا نام پانچویں نمبر پر درج ہے[۱]۔ بدایونی رقمطراز ہے:

" اس کا نام مسیح الدین ہے، والد کا نام عبدالرزاق تھا، جو گیلان کا ایک امیر تھا۔ ابوالفتح شہنشاہ اکبر کے دربار کا ایک طبیب تھا اور اس کے مزاج میں بہت کچھ دخیل تھا۔ ۱۵۸۹ء میں بادشاہ کے ہمراہ کشمیر مہم پر گیا اور کابل کو جاتے ہوئے بمقام دھتور اسی سال کی ۹ جون کو مطابق ۱۶ شعبان ۹۹۷ھ میں انتقال کیا اور بمقام بابا حسن ابدال دفن ہوا۔ وہ اپنے دو برادران ذیشان حکیم ہمام اور حکیم نورالدین قراری کے ہمراہ ۱۵۶۷ء مطابق ۹۷۴ھ میں ہندوستان آیا تھا"

دھخدا نے حسب ذیل شعر اسی سے منسوب کیا ہے:[۳]

چو تیم مردہ چراغی ست آتش جانم      کہ در ہوای تو در رہگذار باد صباست

صاحب مآثرالامراء کے مطابق " اگرچہ فتح اللہ کا مرتبہ ایک ہزاری سے زائد کی کمانڈری کا نہیں تھا تاہم اسے وزیر یا وکیل سے زیادہ اہمیت حاصل تھی۔ یہ معلوم ہوتا ہے کہ جہانگیر اس کی خسروے ہمدردی کے

---

۱۔ آئین اکبری جلد ۱ ص ۱۶۷    ۳۔ قاموس المشاہیر جلد ۱ ص ۳۲ (نظامی پریس بدایوں ۱۹۲۴ء)

۲۔ " یہ عبارت مخطوطہ میں فی الحال کہیں واضح طور پر نہیں ملی " (وسیم احمد، علمی یونٹ خدابخش)

سبب ناراض ہوگیا تھا اور تحقیقات کے بعد نورالدین (اس کے بھائی) اور دیگر افراد کو بآئین شائستہ سزا دی گئی' لیکن فتح اللہ کو شکنجے میں کس کر تذلیل کی گئی اور گدھے کی پشت پر دُم کی طرف رُخ کرکے بٹھاکر جابجا اُسے گھمایا گیا اور بالآخر اندھا کر دیا گیا"[1] لیکن اقبال نامہ ص ۲۹ کی آخری سطر کے مطابق فتح اللہ کو شکنجے میں کس کر تذلیل وغیرہ تو کی گئی تھی لیکن اسے اندھا کرنے کے بارے میں کچھ نہیں لکھا۔ اس مخطوطے کے سرورق پر ایک اور آٹوگراف (۱۵۵۶ — ۱۶۲۷ء) ملتا ہے جو عبدالرحیم خانخاناں کا ہے۔ افسوس کہ سرورق کا حصہ جو آٹوگراف پر مشتمل ہے' جزوی طور پر منقطع ہوگیا ہے' تاہم اسے اس طرح پڑھا جاسکتا ہے:" اللہ اکبر در احمدنگر از قاضی افضل ہدیہ شد بتاریخ ہزار و دو (یا دہ) ..... محمد عبدالرحیم ابن (محمد بیرم)۔ (اضافی الفاظ کو قوسین میں لکھ دیا گیا ہے): سرورق کی ایک دوسری مُہر الفاظ ذیل پر مشتمل ہے: "خان خاناں مرید اکبر شاہ"



# فہرست کتاب

## جزو اوّل : علمی

(در میان حد طب، مزاج و اخلاط اندامہا' بسیط و مرکب' تشریح قوی' شناختن تندرستی و بیماری اندامہا مرکب' نبض' دم زدن' تفسرہ احوال تندرستی و بیماری' حالہاء عرق' احوال نفث' احوال زادن و مردن' تقدمۃ المعرفۃ' نفخ و بحران وغیرہ و آن مشتمل است بر پانزدہ گفتار)' ۸ — ۱۰۶

**گفتار اوّل :** اندر یاد کردن حد طب و منفعت آن و یاد کردن جزء علمی و یاد کردن ارکان و مزاج و اخلاط و آن نوزدہ باب است' (۸ الف — ۱۵ الف)

۱۔ اندر حد طب و موضوع آن ۲۔ اندر منفعت طب ۳۔ منفعت جزو علمی و عملی ۴۔ قول کلی اندر ارکان

---

[1] ماثرالامرا جلد ۱ (انگریزی ترجمہ) ص ص ۱۰۶ — ۱۰۷

فصلهای سال ۱۲- اندر نبض ریاضت ۱۳- اندر نبض خواب و بیداری ۱۴- اندر نبض طعام و شراب ۱۵- اندر نبض استفراغ و احتقان ۱۶- اندر نبض اعراض نفسانی ۱۷- اندر نبض گرمابه ۱۸- اندر نبض سده‌ها و آماسها ۱۹- اندر نبض بیماریهای سر ۲۰- اندر نبض انواع تبها -

**گفتار هفتم :** اندر دم زدن و این گفتار یک بابست ، (۵۶ ب - ۵۷ الف)

**گفتار هشتم :** اندر تفسره و این بیست بابست[1] ، (۵۷ الف - ۶۹ الف)

۱- اندر آنکه تفسره بر احوال هضم معده و جگر و بر احوال دلالت اخلاط درست است ۲- اندر آنکه آب کی باید گرفت و کی قاروره باید داشت ۳- اندر آنکه طبیب را از آب چند چیز باید جست ۴- اندر رنگهای آب ۵- اندر آب سفید و اسباب و دلالت ۶- اندر آب زرد و اسباب آن[2] ۷- اندر آب سرخ و اسباب و دلایل آن ۸- اندر آب سیاه و اسباب و دلایل آن ۹- اندر دلایل رنگهای مرکب[3] ۱۰- اندر دلایل قوام بول ۱۱- اندر دلایل اندکی و بسیاری بول ۱۲- اندر دلایل کفک بول ۱۳- اندر دلایل رسوب ۱۴- اندر دلایل اندکی و بسیاری ۱۵- اندر دلایل رنگ رسوب ۱۶- اندر قوام رسوب و دلایل آن ۱۷- اندر دلایل زود و دیر پدید آمدن رسوب ۱۸- دلایل بوی بول ۱۹- فرق میان بول زنان و مردان [illegible]

**گفتار نهم :** اندر شناختن احوال تندرستی و بیماری و احوال طعام و آن هفت بابست (۶۹ الف - ۷۱ الف[4])

۱- بسیاری و اندکی ثفل ۲- تری و خشکی ثفل ۳- رنگهای ثفل[5] ۴- ثفل منتفخ و سبک[6] ۵- بوی ثفل[7] ۶- کفک ثفل و قراقر ۷- چربی و لزجی ثفل -

**گفتار دهم :** اندر شناختن حالهای عرق و آن پنج بابست ، (۷۱ الف - ۷۲ الف)

۱- عرق چیست و از چه خیزد[8] ۲- بسیاری و اندکی عرق ۳- رنگ و بوی و طعم عرق ۴- عرق گرم و سرد ۵- عرق رقیق و لزج -

**گفتار یازدهم :** اندر احوال نفث و این پنج بابست ، (۷۲ الف - ۷۳ الف)

۱- اندکی و بسیاری نفث ۲- اندر رنگهای نفث ۳- اندر طعم و بوی نفث ۴- اندر شکل و قوام نفث ۵- اندر زودی و دیری و آسانی و دشواری نفث -

---

[1] در اصل "بیست و یک" است و آن درست نیست ، ش-۱ [2] در فهرست "دلایل" و در متن "اسباب" درج است ، ش-۱ [3] باب این در فهرست شامل نیست ولی در متن موجود است ، ش-۱ [4] در فهرست "اندر ثفل مختلف و منتفخ" در متن "رنگهای ثفل" ش-۱ [5] در فهرست "بوی ثفل" در متن این عنوان برای باب پنجم است و آن صوابست - [6] در فهرست اندر کفک درج است ولی در متن عنوان این شامل اندر باب ششم است - [7] در متن فقط "عرق چیست و از چه خیزد" درج است ، ش-۱

**گفتار دوازدهم:** اندر شناختن اسباب و احوال که اندر تن پدید آید و هر یک را بسبب حالی دیگر باشد طبیعی و ناطبیعی و این گفتار شانزده باب است، (۳، الف - ۸۱ الف)

۱- شناختن اجناس سببها و انواع آن ۲- اندر سببها که تن را گرم کند ۳- اندر سببها که تن را سرد کند ۴- اندر اسبابهای تری فزاینده[1] ۵- اندر اسباب خشکی فزاینده[2] ۶- اندر سبب سده ۷- اندر اسباب کشادن مسام و سده ۸- اندر اسباب نرم کننده ۹- اندر اسباب درشتی ۱۰- اندر اسباب تخمه و امتلاء ۱۱- اندر اسباب ضعیفی اندامهای ۱۲- اندر اسباب درد ۱۳- اندر اسباب رگ و اسباب هریک[3] ۱۴- اندر اسباب که اندامها را از جای خود بیرون آرد ۱۵- اندر اسباب آماسها ۱۶- اندر آنکه چرا بعضی چیز از اندرون اثر نکند و از بیرون اثر کند و چرا بعضی برعکس است.

**گفتار سیزدهم:** اندر احوال زادن و مردن و آن شش باب است (۸۱ الف - ۸۳ ب)

۱- در لذت جماع و سبب بیرون جستن آب مردم ۲- اندر سبب باز ایستادن حیض اندر مدت آبستنی ۳- اندر سبب آنکه بچه هفت ماهه نماید تندرست باشد و آنکه بهشت ماهه نماید یا مرده آید یا زود بمیرد[4] ۴- اندر سبب افتادن دندان بهفت سالگی ۵- اندر سبب بر آمدن موی و رستن ناخن ۶- اندر سبب مرگ طبیعی و مرگ مفاجات

**گفتار چهاردهم:** اندر تقدمة المعرفه و این گفتار سه جزو است (۸۳ ب - ۹۸ ب)

## جزو اول

اندر بدست آوردن که کدام بیماریست و این جزو سه باب است (۸۴ الف - ۸۵ الف)

۱- اندر آن که طریق باز جستن بیماری که کدام نوعست و کدام بیماری و چگونه واقف گردد و کدام چگونه است.

۲- اندر بیان جنس و نوع و فصل و خاصه و عرض و جنس. ۳- اندر آن که طبیب جنس و نوع و فصل و خاصه و عرض بیماری چگونه باز جوید و بر حقیقت بیماری که از کدام نوعیست و کدام بیماریست چگونه.

**جزو دوم:** اندر نبض و این چهار باب است. (۸۵ الف - ۸۶ ب)

---

[1] در فهرست "اسباب فزاینده" درج است و آن ناقص است (ش-۱) [2] در متن "خشکی آرنده" نوشته است (ش-۱) [3] در متن "سبب هریک" بجای "اسباب هریک" درج است. (ش-۱)
[4] در فهرست عنوان "بچه هفت ماهه چرا بقا یابد و هشت ماهه نه" نوشته است و آن صواب نیست. درست عنوان در متن درج است. (ش-۱)

۱- اندر آنکه نضج چیست ۲- اندر صفت نضج و احوال آن ۳- اندر آنکه اثر نضج از کجاست و چگونه پدید آید ۴- اندر فرق میان نضج ناقص و نضج تمام -

**جزو سیوم** : اندر احوالی که دلالت کند بر نیک و بد که علامت حال بیماری و آن شش باب است (۸۸ الف - ۹۸ ب)

۱- اندر نشانهای سلامة و خلاص که از بیماری ۲- اندر نشانهای بد که علامت نا امیدی باشد ۳- اندر دلالتهای مختلف که از روایت بیماری جویند و از انواع و احوالهای بیماری ۴- اندر آنکه علامات کدام اندام قوی تر باشد و اعتماد بر دلالتهای کدام بیشتر باشد ۵- اندر حالها که اندرین پدید آید و جزو ها از بیماری که بر اثر آن خواهد بود -
۶- اندر بیماری که بر اثر آن خواهد بود و اندر بیماری ای که به بیماری دیگر زایل شود -

**گفتار پانزدهم** : اندر بحران و آن هشت باب است (۹۸ ب - ۱۰۸ الف)

۱- آنکه بحران چیست ؟ ۲- اندر آنکه بحران از چند نوع است ۳- اندر وقت بحران و نیک و بد آن[1] - اندر روزهای بحران ۴- اندر ایام انذار ۶- اندر دورهای بحران[2] ۷- اندر آنکه بحران هر بیماری کی و چگونه باشد ۸- علامتهای بحران -

**جزو دویم** از کتاب اغراض الطب (حصهٔ اول از جزو دویم)

(اندر تدبیر الصحة و ادویه مفرده قرابادین و این سه گفتار است (۱۰۸ ب - ۲۱۰ الف)

**(۱) گفتار اول** : (اندر تدبیر حفظ صحت و این گفتار بر شانزده باب مشتمل افتاد (۱۰۸ ب - ۱۳۲ ب)

۱- اندر تدبیر هوا ۲- اندر تدبیر فصلهای سال ۳- اندر تدبیر شهر و خانه و مسکن ۴- اندر تدبیر جامه پوشیدن -
۵- اندر غذا و تدبیر آن ۶- اندر تدبیر آب ۷- اندر تدبیر شراب و مستی ۸- اندر خواب و بیداری ۹- تدبیر سکون و حرکت ۱۰- اندر استفراغ بداروی مسهل ۱۱- اندر قی تدبیر کردن ۱۲- اندر تدبیر فصد و حجامت ۱۳- اندر استفراغهای دیگر ۱۴- اندر تدبیر اعراض نفسانی ۱۵- اندر تدبیر زنان ۱۶- اندر تدبیر مسافران -

**(۲) گفتار دویم** : (اندر یاد کردن ادویه مفرده و اندر یاد کردن طبع و فعل و مضرت و خاصه هر یکی اندرین گفتار جز داروهای معروف و مستعمل و آزموده و اما داروهای غریب که نام آن مشکل است ماهیت آن معلوم نیست و داروها که بسیار منفعت و معروف و مجرب نیست و مستعمل نیست کتاب بذکر آن دراز نمی کنم تا ملال نیاید) - و این گفتار سه بخش است (۱۳۲ ب - ۱۶۷ الف)

---

[1] در متن "روز بحران" بجای "وقت بحران" درج است - آن نیز صواب است (ش - ۱)
[2] در فهرست "دور بحران" درج است - (ش - ۱)

**بخش نخستین:** اندر داروهای غذائی بترتیب ابجد (۱۳۲ ب - ۱۴۸ الف)

**بخش دوم[1]:** اندر ادویهٔ مفرده - اندر داروها مطلق معدنی و نباتی (۱۴۸ الف - ۱۴۹ ب)

**بخش سیوم[2]:** اندر داروهای حیوانی (۱۴۹ ب - ۱۶۷ الف)

**گفتار سیوم:** (اندر قرابادین و این گفتار بیست باب است (۱۶۷ ب - ۲۱۰ الف)

۱- اندر شرابها ۲- اندر لعوقها ۳- اندر قرصها ۴- اندر سفوفات ۵- اندر گوارشها ۶- اندر مربّاها ۷- اندر معجونها ۸- اندر ایارجات ۹- اندر نقیعها و مطبوخهای مسهل ۱۰- اندر حبها مسهل و غیر مسهل ۱۱- اندر قی کردن ۱۲- اندر داروهای غرغره ۱۳- اندر سعوطات و شمومات و بخورات و عطوسات و قطورات ۱۴- اندر طلیها و ضمادها ۱۵- اندر نطولها ۱۶- اندر روغنها ۱۷- اندر مرهمها ۱۸- اندر داروهای کام و زبان و لثه و دندان ۱۹- اندر داروهای چشم و شیافات و اکحال و غیره ۲۰- اندر حقنها و شیافهای مسهل -

**(حصهٔ دوم از جزو دوم):** و این حصه از دوم) مشتمل است بر نام و حد هر بیماری و اسباب و علامات خاص هر یک بر علامات بیماریها که اندر عضوی بمشارکت عضوی دیگر افتد و بر مقدمات و چگونگی پدید آمدن هر بیماری و بحرانها هر یک و انتقال و علاج آن و این گفتار مشتمل بر بیست و شش گفتار (۲۱۰ ب - ۴۳۲ ب)

**گفتار اول:** اندر بیماریهای سر و این گفتار شش جزو است - (۲۱۰ ب - ۲۶۵ ب)

**جزو اول:** اندر استدلال کلی و احوال مزاج دماغ و اندامهای مشارک دماغ و غیر آن و تدبیرهای کلی و این چهار باب است - (۲۱۰ ب - ۲۱۵ ب)

۱- اندر جستن نشانهای علامت و آفت از کارهای دماغی ۲- اندر بیماریها که از اندامهای مشارک دماغ خیزند ۳- اندر نشانهای که از مزاج دماغ خیزند ۴- اندر اصول و قوانین علاج بیماریها سر خیزند.

---

[1] فی الاصل بخش سیوم درج بود و بترتیب آن تقدیم و تاخیر لازم آمده بود - (ش - ۱)

[2] ترتیب گردیده بود نمیدانم که چرا ضرورت این عنوان افتاد چراکه بخش این مشتمل بر داروهای حیوانی مطلق نیست بلکه اصل مشتمل بر داروهای نباتی است و بیان داروهای حیوانی خال خال آمده است - (ش - ۱)

**جزو دوم:** اندر بیماریهای که از آماس دماغ و آماس غشای آن افتد و اسباب و علامت و علاج آن[1] و این هفت بابست. (۲۱۵ ب — ۲۲۱ الف)

۱- اندر فرانیطس ۲- اندر قلغمونی ۳- اندر صبارا ۴- اندر حمره و تو باه دماغ ۵- اندر لیثرغس ۶- اندر سبات سهری و سهر سباتی ۷- اندر شخوص و خمول[2]

**جزو سیوم:** اندر بیماریها که سبب آن اندر گوهر دماغ بود و این پنج بابست (۲۲۱ الف — ۲۲۸ الف)

۱- اندر مالیخولیا ۲- اندر انواع دیوانگیها ۳- اندر غفلت و نسیان و احمقی و صورت بستن چیزهای باطل و سخن بیهشانه گفتن ۴- اندر سبات ۵- اندر بیخوابی بافراط.

**جزو چهارم:** اندر بیماریها که سبب آن بلغم غلیظ بود اندر مجاری و تجویف دماغ و این چهار بابست (۲۲۸ الف — ۲۳۲ ب)

۱- اندر دوار و سدر ۲- اندر کابوس ۳- اندر صرع ۴- اندر سکته

**جزو پنجم:** اندر بیماریها که سبب آن رطوبت فزونی بود اندر عصبها که آلت حس و حرکت است و این هشت بابست (۲۳۲ ب — ۲۴۰ ب)

۱- اندر خدر ۲- اندر رعشه ۳- اندر فالج ۴- اندر لقوه ۵- اندر تشنج ۶- اندر کزاز ۷- اندر اختلاج ۸- اندر علتی که بتازی آنرا اللوی والغمز گویند.

**جزو ششم:** اندر صداع و این جزو هشت بابست (۲۴۰ ب — ۲۴۵ الف)

۱- اندر صداع گرم ۲- اندر صداع سرد ۳- اندر صداعی که از باد غلیظ خیزد ۴- اندر صداعی که از ضعف معده و قوت حس دماغ خیزد ۵- اندر صداعی که از جماع خیزد ۶- اندر صداعی که از جراحت و زخم خیزد ۷- اندر صداع خماری ۸- اندر شقیقه.

**گفتار دوم:** اندر بیماریهای چشم و علاج آن و این گفتار[3] نه بابست (۲۴۵ الف — ۲۵۸ ب)

۱- اندر قوانین علاجهای چشم ۲- اندر بیماریهای پلک چشم خاصه ۳- اندر بیماریها که با پلک چشم

---

[1] در فهرست "بیماریهای دماغ" مطلق درج است و آن صواب نیست (ش-۱) [2] در متن "خمول" نیز است ولا در فهرست "شخوص" فقط. ش-۱ [3] در فهرست "شش بابست" و آن صواب نیست. (ش-۱)

و دیگر اندامها برافتد ۴- اندر بیماریها که در گوشهٔ چشم افتد ۵- اندر بیماریها که اندر طبقهٔ ملتحم پدید آید ۶- اندر بیماریها طبقهٔ قرنی ۷- اندر بیماریها که در طبقهٔ عنبیه افتد ۸- اندر بیماریها که خلل اندر بینائی کند و در اجزای چشم خلل ظاهر شود ۹- اندر بیماریها که اندر رطوبتها افتد.

**گفتار سیوم:** اندر احوال گوش و شنوائی و علاج بیماریها که اندران افتد و این هفت باب است (۲۵۸ ب - ۲۶۴ الف)

۱- اندر فضیلت آلت شنوائی ۲- اندر گرانی گوش و باطل شدن شنوائی ۳- اندر آماسی که اندرین گوش و از اندرون گوش توان کند ۴- اندر درد گوش ۵- اندر ریش گوش ۶- اندر آوازهای غلی که در گوش یافته شود ۷- اندر گرفته شدن گوش از زخمی.

**گفتار چهارم:** اندر بینی و این پنج باب است (۲۶۴ الف - ۲۷۰ ب)

۱- اندر آفتها که حس بویائی افتد ۲- اندر خون آمدن بینی ۳- اندر خارش بینی ۴- اندر بسیار آمدن عطسه ۵- اندر زکام و نزله.

**گفتار پنجم:** اندر احوال زبان و دندان و گوشت بن دندان و بیماریهای آن و این گفتار سه جزو است (۲۷۰ ب - ۲۸۱ الف)

**جزو اوّل:** اندر بیماری های لب و دندان و گوشت بن دندان و این هفت باب است. (۲۷۰ ب - ۲۷۵ الف)

۱- اندر کفتگی لب ۲- اندر ناسور لب و گوشت فزونی ۳- اندر جوره که بر لب و گوشت بن دندان افتد ۴- اندر سست شدن گوشت بن دندان ۵- اندر دمیدگی و بثرها و ریشهای در دندان ۶- اندر آب آمدن از دهان ۷- اندر ناخوشی دهان و علاج آن.

**جزو دوم:** اندر احوال زبان و بیماریها و علامات و علاج آن و این شش باب است (۲۷۰ ب - ۲۷۷ الف)

۱- اندر سستی زبان ۲- اندر تشنج زبان ۳- اندر آماس ۴- اندر گرانی زبان و خلل در سخن گفتن.

۵- اندر ضفدع ۶- اندر علاج "ملازه"[1] که در بن زبان است.

**جزو سیوم:** اندر احوال دندان و این جزو هفت باب است. (۲۷۷ الف - ۲۸۱ الف)

۱- اندر آن که گوهر دندان چیست و مادهٔ آن از کجاست ۲- اندر درد دندان ۳- اندر جنبیدن دندان.

---

[1] مصنف در متن وضاحت میکند که این اصطلاح شهر منست و تبازی "اللهاة" گویند (ش- ۱)

۴- اندر تغیر لون دندان ۵- اندر ضعیفی دندان و کنده شدن و آب گذاشتن ۶- اندر تدبیر دندان کودکان بروقت برآمدن و تدبیر دندان که بیا بیا فگندن ۷- اندر تدبیر نگاه داشتن دندان تا درست بماند-

**گفتار ششم** : اندر احوال بیماریها حنجره و علاج خناق و ذبحه و این پنج بابست (۲۸۱ الف - ۲۸۵ الف)

۱- اندر تغیر آواز و باطل شدن آن ۲- اندر آواز تیره و مرتعش و باریک ۳- اندر خناق و ذبحه ۴- اندر بشرها که از اندرون حلق برآید ۵- اندر بوچه که بحلق در آویزد-

**گفتار هفتم** : اندر بیماریها و آلت دم زدن و این گفتار هفت بابست (۲۸۵ الف - ۲۹۷ ب)

۱- اندر ضیق النفس و انتصاب و ربو ۲- اندر انواع سرفه ۳- اندر آمدن خون بسرفه[1] ۴- اندر ذات الریه ۵- اندر ذات الصدر ۶- اندر دق و سل[2] ۷- اندر ذات الجنب-

**گفتار هشتم** :- اندر احوال دل و این شش بابست (۲۹۷ ب - ۳۰۱ ب)

۱- اندر انواع بیماریهای دل ۲- اندر خفقان گرم ۳- اندر خفقان سرد ۴- اندر خفقان که از خشکی باشد ۵- اندر خفقان تر ۶- اندر غشی و علاج آن-

**گفتار نهم** : اندر احوال مری و معده و این بیست و دو بابست (۳۰۱ ب - ۳۱۹ الف)

۱- اندر دشواری فرو بردن طعام و شراب بحلق ۲- اندر سوء المزاج اندر معده ۳- اندر سوء المزاج گرم با معده ۴- اندر سوء المزاج سرد بی ماده اندر معده ۵- اندر سوء المزاج سرد با ماده اندر معده ۶- اندر معده بادناک ۷- اندر درد معده سودائی ۸- اندر ضعیفی شهوت طعام ۹- اندر شهوت کلبی ۱۰- اندر جوع بقری ۱۱- اندر آرزوهای بد ۱۲- اندر غلبه تشنگی ۱۳- اندر فواق بسیار[3] ۱۴- اندر آروغ بسیار ۱۵- اندر اضطراب معده و خشک گشتن ۱۶- اندر قی بسیار ۱۷- اندر قی خون ۱۸- اندر سیضه ۱۹- اندر ضعف معده و ناگواریدن طعام و درد معده که از پس طعام پدید آید ۲۰- اندر آماس معده ۲۱- اندر دبیلهٔ معده ۲۲- اندر ریشها و بشرهای مری و معده-

**گفتار دهم** : اندر بیماریهای جگر و این هشت بابست (۳۱۹ الف) - ۳۲۸ الف)

۱- فضل و خاصیت جگر ۲- اندر جگر گرم ۳- اندر جگر سرد ۴- اندر سوء المزاج خشک و تر اندر جگر

---

[1] در فهرست "اندر خناق سرفه و بیه آمدن سرفه" درج است

[2] در فهرست "اندر سل" فقط درج است [3] در فهرست فقط "اندر آروغ" درج است (ش - ۱)

۵- اندر ضعف جگر ۶- اندر سده جگر ۷- اندر دردهای جگر و بادها که اندر جگر افتد[1] ۸- اندر آماس جگر۔

**گفتار یازدهم:** اندر بیماریهای سپرز و این سه باب است (۳۲۸ الف — ۳۳۰ ب)

۱- فعل و طامیت سپرز ۲- اندر آماس سپرز و صلبی و توتهای او ۳- اندر درد سپرز که از باد خیزد

**گفتار دوازدهم:** اندر بیماریهاکه از بیماریهای سپر بخیزد و این گفتار دو بخش است (۳۳۰ ب — ۳۴۰ الف)

**بخش اوّل:** [2] اندر یرقان و این دو باب است (۳۳۰ ب — ۳۳۲ الف)

۱- اسباب تولد یرقان زرد و علامات و علاج آن ۲- اندر یرقان سیاه۔

**بخش دوم:** اندر استسقاء و این بخش پنج باب است (۳۳۲ ب — ۳۳۷ الف)

۱- اندر انواع استسقاء و علاج آن ۲- اندر سوء القینه ۳- اندر استسقاء زقی ۴- اندر استسقاء طبلی ۵- اندر استسقاء لحمی۔

**گفتار سیزدهم:** اندر احوال اسهال و سحج و زحیر و این هشت باب است (۳۳۷ الف — ۳۴۵ ب)

۱- اندر اسهال دماغی ۲- اندر اسهال صفرائی ۳- اندر اسهال کبدی ۴- اندر اسهال که مادهٔ آن از همه تن بود ۵- اندر اسهال معدی ۶- اندر اسهال دموی و سحج و قروح الامعاء و ذوسنطاریا ۷- اندر ذوسنطاریا ۸- اندر زحیر و علاج آن۔

**گفتار چهاردهم:** اندر بیماریهای مقعد و شرح آن و این پنج باب است (۳۴۵ ب — ۳۴۹ الف)

۱- اندر شرح برون آمدن مقعد ۲- اندر خارش مقعد ۳- اندر بواسیر ۴- اندر انشقاق ۵- اندر علاج ناصور۔

**گفتار پانزدهم:** اندر کرمان بزرگ و خورد که در روده تولد کند و این گفتار دو باب است (۳۴۹ الف — ۳۵۱ ب)

۱- اندر تولد اسباب کرم ۲- اندر کرمان دراز و حب القرع۔

---

[1] در فهرست "اندر دردها که اندر جگر افتد" درج است [2] در فهرست "جزو" و در متن "بخش" درج است

[3] در فهرست این باب درج نبود و نهم "باب آخر بود۔

**گفتار شانزدهم** : اندر درد و پیچیدن ناف و انواع قولنج و این سه بابست (۳۵۱ الف - ۳۵۴ ب)

۱- اندر درد و پیچیدن ناف ۲- اندر قولنج و انواع آن ۳- اندر علامات و علاج قولنج و اسباب آن -

**گفتار هفدهم** : اندر احوال گرده و مثانه و احوال بیماریهای آن و این سانزده[1] بابست (۳۵۵ الف - ۳۶۵ ب)

۱- انواع سوء المزاج گرده و مثانه ۲- ضعیفی و لاغری گرده ۳- مادها که در حوالی آن گردد ۴- آماس گرده ۵- جرب گرده و جملهٔ آلات بول ۶- بول خون ۷- بسته خون شدن در مجری بول ۸- قرحهٔ گرده و مجرای آلات بول ۹- آماس مثانه ۱۰- آماس سرد در مثانه ۱۱- قرحهٔ مثانه ۱۲- اندر استرخای مثانه ۱۳- چکیدن بول و غیره آن ۱۴- اندر سوزش آب تاختن ۱۵- ذیابیطس و ادرار بول و دیگر بیماریها ۱۶- سنگ و ریگ گرده و مثانه که تولد کند -

**گفتار هژدهم** : اندر بیماریهای مخصوص بمردان و این هشت بابست (۳۶۵ ب - ۳۷۱ الف)

۱- آماس قضیب و خایه ۲- بزرگ شدن خایه ۳- علاج خایه که بزهار برآید ۴- ریشهای قضیب[2] و خایه ۵- اندر خارش قضیب و خایه ۶- فتق[3] و قیط الامعا ۷- ضعیفی مجامعت ۸- سرعت انزال در وقت مجامعت

**گفتار نوزدهم** : اندر بیماریهای که مخصوص است بزنان و این شش بابست (۳۷۱ الف - ۳۷۹ الف)

۱- مدت حیض و بیرون آمدن آن ۲- افراط حیض و باز گرفتن ۳- کمی شیر و بسیاری آن ۴- بیماریهای پستان ۵- آبستنی و حالهای که در وی پدید آید ۶- بیماریهای رحم و آفت آن -

**گفتار بیستم**[4] : اندر پشت و تهی گاه و ریاح الافرسه و درد بندگاه و عرق النسار و دوالی و داء الفیل و غیر آن و این گفتار هفت بابست (۳۷۹ الف - ۳۸۴ ب)

۱- اندر درد پشت و تهی گاه ۲- حدبه و ریاح الافرسه ۳- وجع المفاصل و عرق النسار ۴- دوالی و داء الفیل ۵- درد پاشنه ۶- کوژ شدن ناخن ۷- دمیدگی و خاریدن ناخن و علاج کردن آن -

**گفتار بیست و یکم** : اندر انواع تبها و این چهارده بابست (۳۸۴ ب - ۳۹۷ الف)

۱- اندر آنکه تب چیست و چگونه پدید آید و چگونه گسابیده شود ۲- اندر انواع و اجناس تبها ۳- اندر حمی یوم ۴- اندر تب دق ۵- اندر تب مطبقه ۶- اندر تب محرقه ۷- اندر تب غب خالص ۸- اندر تب غیر خالص و شطر الغب ۹- اندر تب ربع ۱۰- اندر تبهای بلغمی ۱۱- اندر تبهای که اندر ...

---

[1] در فهرست "هفده بابست" و "آماس گرده" را مکرر نوشته است و آن صواب نیست (ش - ۱) [2] در فهرست "ریشها" بجای "خارش" درج است ولی در متن "خارش" است (ش - ۱) [3] در اصل "فتق" نوشته است و آن صواب نیست (ش - ۱)
[4] در متن "نوزدهم" درج است و آن هم نیست (ش - ۱) -

سرد باشد و بیرون گرم ۱۲ - اندر تب های مرکب ۱۳ - اندر تب وبائی[۱] ۱۴ - اندر آبله و حصبه[۲].

**گفتار بیست و دوم** : اندر آماسهای و بثرها و این دوازده بابست (۲۹۷ الف - ۳۰۶ الف).

۱ - اندر آماس گرم خون ۲ - اندر طاعون ۳ - اندر خراج ۴ - اندر دمل ۵ - اندر شری ۶ - اندر بثرهای گرم چون نمله و جمره و کاور و آتش پارسی[۳] ۷ - اندر بثرها که بر سطح پوست بر آید ۸ - اندر آماس بلغمی ۹ - اندر آماس صلب چون سلعه و غدد[۴] و خنازیر ۱۰ - اندر سرطان ۱۱ - اندر آماسهای بادناک ۱۲ - اندر جذام و علاج آن

**گفتار بیست و سیوم** : اندر انواع ریشها و سوختن آتش[۵] و جراحتها و آن شش بابست (۳۰۶ ب - ۳۱۰ ب)

۱ - اندر صفت نام و انواع ریشها و قانون علاج ۲ - اندر علاج انواع ریشها ۳ - اندر جراحتها ۴ - اندر بیرون آوردن خار و پیکان از جراحت و جراحتهای کوچک که بتازی آنرا الوحر دالحرف گویند ۵ - اندر علاج چوب زدگی ۶ - اندر کج بن رانها که از عرق و از نشستن بر اسب افتد.

**گفتار بیست و چهارم** : اندر آراستگی و پاکیزگی تن از سر تا پای و این سه بابست (۳۱۰ ب - ۳۱۳ ب)

۱ - اندر داء الثعلب[۶] ۲ - اندر احوال بشره و رنگهای بد که پدید آید. ۳ - اندر احوال افراط فربهی و لاغری.

**گفتار بیست و پنجم** : اندر علاج زهرها و این گفتار هفت بابست (۳۱۳ ب - ۳۲۰ ب).

۱ - اندر احتیاط کردن تا زهری بر بدن اثر نکند[۷] ۲ - اندر قانون علاج کسی که او را زهر داده باشند ۳ - اندر داروهای معدنی زیان کار ۴ - اندر داروهای نباتی زیان کار ۵ - اندر داروهای حیوانی زیان کار ۶ - اندر گزیدن ماران و جانوران و تدبیر دور کردن حشرات ۷ - اندر گزیدن جانوران بتفصیلی[۸].

**گفتار بیست و ششم** : اندر صنعت مجبری و درد داوی و این چهار بابست (۳۲۰ ب - ۳۳۴ ب).

۱ - اندر احوال شکستن اندامها و استخوانها ۲ - اندر قانون صنعت مجبری و درد داوی ۳ - اندر احوال اندامها که از جای خویش بیرون آید و علاج آن ۴ - اندر داروها و طلیها که اندر مجبری و درد داوی بکار آید.

---

[۱] در متن «اندر وباو تب وبا» نوشته است و آن صواب نیست (ش - ۱) [۲] در فهرست «سلا» نیز نوشته است (ش - ۱) [۳] در فهرست «اندر بثرهای گرم» فقط نوشته است و نمله و جمره و آتش پارسی «در باب دیگر» «تحت هفتم» و آن صواب نیست (ش - ۱) [۴] در فهرست «سرطان» را نیز درین باب ذکر کرده اند ولی در متن سرطان را علیحده باب است (ش - ۱) [۵] در فهرست «سوزش و آتش» درج است (ش - ۱) [۶] در فهرست در احوال موی «درج است» و آن درست نیست. (ش - ۱). [۷] فی الاصل «کند» بود و آن صواب نیست (ش - ۱) [۸] در فهرست «بتفصیلی» اضافه است (ش - ۱).

ڈاکٹر محمد عتیق الرحمٰن
اسسٹنٹ لائبریرین
خدا بخش لائبریری پٹنہ

# مجمع البرکات: عہدِ عالمگیری کا ایک مجموعۂ فتاویٰ

"مجمع البرکات" فقہی مسائل اور فتاویٰ کی کتاب ہے جو اپنی قوتِ استدلال، اظہارِ بیان، اختصار اور مسائل کی تحقیق کے لحاظ سے ایک اہم تصنیف ہے۔ مندرجہ ذیل سطور میں اس کا تعارف و تبصرہ پیش کیا جاتا ہے۔

**مؤلف:** مجمع البرکات کے مؤلف شیخ ابو البرکات بن حسام الدین دہلوی ہیں۔ تاریخی کتابوں اور تذکروں میں ہمیں ان کی زندگی کے مفصل حالات نہیں ملتے۔ نزہۃ الخواطر میں صرف اس قدر لکھا ہے کہ وہ دہلی میں پیدا ہوئے، وہیں ان کی نشو و نما اور تعلیم و تربیت ہوئی۔ اورنگ زیب عالمگیر بادشاہ کے زمانۂ حکومت میں پہلے وہاں کے مفتی مقرر ہوئے، پھر قاضی کے عہدہ پر فائز ہوئے۔ مجمع البرکات کے نام سے دو جلدوں میں ایک کتاب لکھی جو ۹ ذی الحجہ ۱۱۱۶ھ میں مکمل ہوئی۔ شمس التواریخ کے حوالہ سے یہ بھی لکھا ہے کہ وہ فتاویٰ عالمگیری کے مرتبین و مؤلفین میں شامل تھے۔ ان کی دینی و فقہی شخصیت کا تعارف اس طور سے کرایا گیا ہے:

> الشیخ العالم الفقیہ المفتی ابو البرکات بن حسام الدین بن سلطان بن ھاشم بن رکن الدین بن جمال الدین الحنفی الدہلوی من کبار الفقہاء الحنفیۃ و کانت لہ ید طولی فی الفقہ والاصول۔[1]

اس سے یہ بات بخوبی واضح ہو جاتی ہے کہ شیخ ابو البرکات اپنے زمانہ کے مشہور عالمِ دین تھے۔ خاص طور پر فقہ میں انہیں اہم مقام حاصل تھا۔ یہی وجہ ہے کہ اورنگ زیب عالمگیر نے فتاویٰ عالمگیری کی تالیف و ترتیب کے وقت ہندوستان کے اہم علماء کے ساتھ انہیں بھی اس گرانقدر کام کے لئے مدعو کیا۔ رضا لائبریری رام پور کے کیٹلاگ میں ان کا سال وفات ۱۱۳۰ھ لکھا ہے۔[2]

**نام کتاب:** مؤلف نے مذکورہ کتاب کے نام کے بارے میں اس کے مقدمہ میں لکھا ہے کہ جب یہ کتاب مکمل ہو گئی تو اس کا نام انہوں نے عجائب البرکات رکھا اور پھر محمد یار خاں، ناظم دار الخلافہ (دہلی) کی خدمت میں پیش کیا۔ انہوں نے اس کا نام مجمع البرکات تجویز کیا اور کہا کہ یہی اس کا نام مناسب ہو گا۔ چنانچہ اس کے

---

۱۔ نزہۃ الخواطر ج ۶ ص ۲۲ ۲۔ رضا لائبریری کیٹلاگ ج ۳ ص ۳۳۴

بعد مؤلف نے یہی نام رکھ دیا اور اورنگ زیب عالمگیر بادشاہ کی خدمت میں تحفہ کے طور پر پیش کیا۔

**سن تالیف :** جیسا کہ اوپر نقل کیا گیا کہ "نزھتہ الخواطر" میں اس کا سن تالیف ۹ ذی الحجہ ۱۱۱۶ھ لکھا ہے۔ لیکن خدا بخش لائبریری کے موجودہ دو نسخوں (جن کی تفصیلات آگے آرہی ہیں) کے آخری صفحات کی عبارت سے واضح ہوتا ہے کہ یہ تصنیف ۹ ذی الحجہ ۱۱۱۰ھ میں مکمل ہوئی۔ اس کے علاوہ رضا لائبریری کے نسخہ میں جو تاریخ اور سن تالیف دیا گیا ہے وہ بھی خدا بخش لائبریری کے نسخوں کی تائید کرتا ہے۔
معلوم نہیں مولف "نزھتہ الخواطر" نے کس نسخہ کو دیکھ کر مذکورہ سن تالیف تحریر کیا ہے۔ لیکن موجودہ صورت میں ہمارے لئے تو خدا بخش لائبریری اور رضا لائبریری رام پور کے قلمی نسخوں کا بیان ہی قابل ترجیح ہے۔

**نسخے :** تلاش و جستجو کے باوجود اب تک مجھے "مجمع البرکات" کے چار قلمی نسخوں کا علم ہو سکا ہے۔ ایک نسخہ رضا لائبریری رام پور میں ہے جس کی کتابت ۱۱۱۷ھ میں ہوئی ہے۔ خدا بخش لائبریری پٹنہ میں تین نسخے ہیں۔ جن کی تفصیلات درج ذیل ہیں :

(۱) مخطوطہ نمبر ۱۰۳۵/۱ - یہ نسخہ ۳۶۷ اوراق پر اور ہر صفحہ ۲۳ سطور پر مشتمل ہے۔ اس کی کتابت ۱۱۱۸ھ کی ہے۔ کاتب کا نام عبد القادر بن محمد حسین ہے۔ خط نستعلیق میں لکھا ہوا ہے۔ یہ مکمل نسخہ ہے جس کا پہلا حصہ کتاب الطہارۃ سے شروع ہو کر کتاب الوقف پر اور دوسرا حصہ کتاب البیوع سے شروع ہو کر کتاب الفرائض پر ختم ہوتا ہے۔ جا بجا کرم خوردہ ہے۔ اس کے شروع میں فہرست ابواب ہے۔

اصل کتاب کے بعد خاتمہ کی عبارت ملتی ہے جس سے واضح ہوتا ہے کہ اس کا کاتب عبد القادر بن محمد حسین ہے۔ جس نے ۲۳ جمادی الاخریٰ ۱۱۱۸ھ میں اس کی کتابت کی اور یہ خدمت اس نے حضرت خواجہ قطب الدین نور اللہ مرقدہٗ کے دولت کدہ میں انجام دی۔

ورق ۳۶۶ ب کے حاشیہ پر ایک تحریر ملتی ہے جس سے واضح ہوتا ہے کہ مؤلف نے اصل کتاب ۱۱۱۰ھ میں مکمل کی جس میں سات سال کا عرصہ لگ گیا۔ یہ تحریر خط نستعلیق میں ہے۔

(۲) مخطوطہ نمبر ۲۴۴۹ - یہ نسخہ ۳۸۱ اوراق پر اور ہر صفحہ ۱۷ سطور پر مشتمل ہے۔ خط نستعلیق میں ہے۔ کتابت تخمیناً بارہویں صدی کی ہے۔ کاتب کا نام درج نہیں۔

یہ نسخہ درحقیقت حصہ دوم پر مشتمل ہے، جو کتاب البیوع سے شروع ہو کر کتاب الفرائض پر

ختم ہوتا ہے۔ لیکن کاتب نے غلطی سے مقدمہ کی عبارت کتاب البیوع سے پہلے متصلاً لکھ دی ہے جس سے شبہ ہوتا ہے کہ مؤلف نے شاید یہی حصہ لکھا ہو۔

(۳) مخطوطہ نمبر ۱۰۴۴ - یہ ۳۲۷ اوراق پر اور ہر صفحہ ۱۳ سطور پر مشتمل ہے۔ کتابت بارہویں صدی کی ہے۔ خوبصورت خط نسخ میں ہے۔

یہ نسخہ مذکورہ دونوں نسخوں کے مقابلہ میں صاف اور خوب صورت ہے۔ شروع میں فہرست ابواب ہے۔ آخر میں خاتمہ کی عبارت ہے، جو خاصی طویل ہے۔ لیکن اہم ہونے کی وجہ سے یہاں نقل کی جاتی ہے:

تم بعون الله تعالیٰ هذا المختصر المسمیٰ بفتاوی مجمع البرکات تالیف العبد الضعیف المحتاج الی الله الغنی ابی البرکات بن حسام الدین من ولد تدوة العلماء والفضلاء شیخ المفتین مولانا جال خان قدس الله سره العزیز فی الیوم التاسع من شهر ذی الحج فی سنة الف ومأة وعشر فی البلدة المحروسة دار الخلافة شاهجهان آباد حرسها الله تعالیٰ من کل البلیات وارجو من کرمه عز اسمه ان ینتفع بهذا المختصر الولدان الاعزان محمد اسمٰعیل ومحمد دولت وجمیع طلبة علم الفقه حفظهم الله جل شانه عن جمیع الشرور والآفات ووفقهم بکثرة الخیرات والحسنات بحرمة النبی سید المخلوقات آمین - تحریر فی التاریخ هفتم شهر جمادی الثانی موافق استاد قاضی القضاة وحید الدین خان طول عمره واقباله بدستخط احقر العباد سید هدایت الله موطن بلدة شاهجهان آباد -

اس عبارت سے مندرجہ ذیل امور معلوم ہوتے ہیں:

۱- مؤلف نے اصل نسخہ ۹ ذی الحج ۱۱۱۰ھ میں لکھا۔

۲- اس کے کاتب سید ہدایت اللہ ہیں، جو دہلی کے باشندہ تھے۔

۳- یہ نسخہ قاضی القضاۃ وحید الدین خاں کی ہدایت پر ان کی زندگی میں لکھا گیا۔

**تعارف کتاب:** مجمع البرکات مجموعۂ فتاوی ہے، جو دو حصوں پر مشتمل ہے۔ پہلا حصہ کتاب الطہارۃ سے شروع ہو کر کتاب الوقف پر اور دوسرا حصہ کتاب البیوع سے شروع ہو کر کتاب الفرائض پر ختم ہوتا ہے۔ مؤلف نے ہر کتاب کو مختلف ابواب میں اور پھر کسی باب کو مختلف فصلوں میں تقسیم کیا ہے۔

یہ مندرجہ ذیل کتاب پر مشتمل ہے۔

کتاب الطہارۃ، کتاب الصلوٰۃ، کتاب الزکوٰۃ، کتاب الصوم، کتاب الحج، کتاب النکاح۔ کتاب الرضاع، کتاب الطلاق، کتاب العتاق، کتاب الایمان، کتاب الحدود، کتاب السرقہ۔ کتاب السیر، کتاب اللقیط، کتاب اللقطہ، کتاب الاباق، کتاب المفقود، کتاب الشرکۃ۔ کتاب الوقف، کتاب البیع، کتاب الصرف، کتاب الکفالہ، کتاب الحوالہ، کتاب القضا۔ کتاب الشہادۃ، کتاب الوکالہ، کتاب الدعویٰ، کتاب الاقرار، کتاب الصلح، کتاب المضاربۃ کتاب الودیعۃ، کتاب العاریۃ، کتاب الھبۃ، کتاب الاجارۃ، کتاب المکاتب، کتاب الولاء۔ کتاب الاکراہ، کتاب الحجر، کتاب الماذون، کتاب الغصب، کتاب الشفعہ، کتاب القسمت۔ کتاب المزارعۃ، کتاب المساقات، کتاب الذبائح، کتاب الاضحیہ، کتاب الکراہیتہ۔ کتاب احیاء الموات، کتاب الشرب، کتاب الاشربہ، کتاب الصید، کتاب الرہن۔ کتاب الجنایات، کتاب الدیات، کتاب المعاقل، کتاب الوصایا، کتاب الخنثیٰ، کتاب الفرائض۔

**مآخذ کتاب:** مؤلف نے مقدمۂ کتاب میں لکھا ہے کہ اس کتاب کی تالیف کے وقت مندرجہ ذیل فقہی کتابوں سے استفادہ کیا گیا ہے:

ہدایہ، کفایہ، نہایہ، فتح القدیر، فتاویٰ عالمگیری، کافی، خلاصہ، محیط برہانی، محیط (سرخسی) شرح مختصر الوقایہ (ابی المکارم) برجندی شرح وقایہ، معدنی، تبیان، فتاویٰ سراجیہ، فتاویٰ ظہیریہ، خزانۃ الروایات، فتاویٰ قاضی خان، فصول عمادیہ، فتاویٰ حمادیہ، سراج الوہاج، منیۃ المصلی، بحر الرائق، جوہرہ نیرہ، کنز العباد، فتاویٰ فراخانیہ، غرائب، خزانۃ المفتین (ص ۱)

یہ چونکہ ایک حنفی عالم اور فقیہ کی لکھی ہوئی کتاب ہے۔ اس لئے اس میں گرچہ دیگر ائمہ (امام مالک، امام شافعی، امام احمد بن حنبل) کے مذاہب اور مفتیٰ بہ اقوال پیش کئے گئے ہیں۔ تاہم زیادہ زور مسلک احناف پر دیا گیا ہے اور اس کے صحیح راجح اقوال نہایت مفصل واضح اور ٹھوس انداز میں بیان کئے گئے ہیں۔ یہاں اس کتاب کی کچھ خصوصیات تحریر کی جا رہی ہیں، جن کے مطالعہ سے اس کی صحیح قدر و قیمت کا اندازہ ہوگا اور اس کی علمی و فقہی حیثیت متعین کرنے میں آسانی ہوگی۔

**خصوصیات:**۔ (۱) اس کتاب میں ہر کتاب کے تحت جتنے بنیادی مسائل بیان کئے گئے ہیں۔ ہر مسئلہ کی سب سے پہلے لغوی اور پھر شرعی تحقیق و تعریف کی گئی ہے۔ اس کے بعد اس کے فروعی اور متعلقہ مسائل

تحریر کئے گئے ہیں۔ اس انداز تحریر سے ایک اہم فائدہ یہ ہے کہ ہر مسئلہ کی شرعی تعریف اور اسکی لفظی و معنوی مطابقت بہ آسانی سمجھ میں آجاتی ہے۔ مثال کے طور پر دیکھئے کتاب الطہارۃ کے تحت سب سے پہلے لکھتے ہیں:

الطہارۃ لغۃ النظافۃ وشرعا التطہیر بغسل اعضاء مخصوصۃ (ص ۱)

طہارت لغت میں صفائی اور شریعت میں مخصوص اعضاء کو دھو کر پاک کرنے کے معنی میں آتا ہے۔

کتاب الصلوٰۃ کے تحت فرماتے ہیں:

الصلوٰۃ لغۃ الدعاء وشرعیۃ عبارۃ عن ارکان معلومۃ وافعال مخصوصۃ کذا فی المعدن۔ الفرض نوعان فرض عین وفرض کفایہ والصلوٰۃ فرض عین ثبت فرضیتھا بالکتاب والسنۃ واجماع الامۃ کذا فی الکافی (ص ۳۲)

صلوٰۃ لغوی کے لحاظ سے دعا اور شرعی لحاظ سے مخصوص ارکان و افعال کا نام ہے۔ جیسا کہ معدن میں ہے۔ فرض کی دو قسمیں ہیں فرض عین اور فرض کفایہ۔ صلوٰۃ (نماز) فرض عین ہے جس کی فرضیت قرآن سنت اور اجماع امت سے ثابت ہے جیسا کہ کافی میں ہے۔

(۲) مؤلف نے ہر مسئلہ کی تائید میں کسی اہم اور مستند فقہی کتاب کا حوالہ پیش کیا ہے۔ کہیں کہیں دو دو تین تین کتابوں کا حوالہ دیا ہے اور پھر جس کتاب کا حوالہ دیا ہے اگر اس میں کسی دوسری کتاب کی عبارت نقل کی گئی ہے تو ناقلاً عن فلاں کر کے اس کی بھی وضاحت کر دی ہے۔ اس سے مؤلف کی نہ صرف وسعت معلومات کا اندازہ ہوتا ہے بلکہ ساتھ ہی ساتھ ان کے تحقیقی انداز فکر، فقہی بصیرت و گہرائی اور زور دار طریقۂ استدلال کا پتہ چلتا ہے۔ اس کے لئے مندرجہ ذیل عبارتیں ملاحظہ کی جا سکتی ہیں:

والمراد من الواجب ما یجوز الصلوٰۃ بدونہ ویجب سجدۃ السہو بترکہ ساھیا کذا فی المعدن ویجب قراءۃ الفاتحۃ وضم السورۃ اوما یقوم مقامہ من ثلث آیات قصار او آیۃ طویلۃ فی الاولین بعد الفاتحۃ کذا فی فتاوی عالمگیری ناقلا من النہر الفایق وجمیع رکعات النفل والوتر کذا

واجب سے مراد یہ ہے کہ اس کے بغیر نماز ہو جائے اور بھول کر ترک کرنے پر سجدہ سہو ضروری ہو جیسا کہ نماز میں سورۂ فاتحہ پڑھنا واجب ہے۔ اس کے علاوہ فرض نماز کی پہلی دو رکعتوں میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورہ ملانا یا اس کے قائم مقام تین چھوٹی یا ایک بڑی آیت پڑھنا واجب ہے۔ جیسا کہ فتاوی عالمگیری میں نہر فائق سے نقل کر کے بیان کیا گیا ہے۔ نفل

فی البحر الرائق من فتاوی عالمگیریہ نقلاً
من النهر الرائق - اذا نسی الفاتحة فی الركعة
الاولی او الثانية وقرأ السورة ثم تذكر
فانه يبدأ الفاتحة فی الكتاب ثم يقرأ
السورة وهو ظاهر الرواية كذا فی المحيط البرهانی
(ص ۵۳)

اور وتر کی تمام رکعتوں میں سورہ ملانا واجب ہے ایسی
طرح بحر رائق میں فتاوی عالمگیری سے اور نہر رائق سے
نقل کرکے بیان کیا گیا ہے۔ جب نمازی پہلی یا دوسری
رکعت میں سورہ فاتحہ پڑھنا بھول گیا اور سورہ پڑھنے
کے بعد یاد آیا' تو پہلے سورہ فاتحہ پڑھے اس کے بعد
سورہ پڑھے۔ یہی ظاہر روایت ہے جیسا کہ محیط برہانی میں ہے۔

شرائط نکاح کے ذیل میں لکھتے ہیں:

اما شروطه فمنها العقل والبلوغ
والحرية فی العاقد الا ان الاول شرط
الانعقاد فلا ينعقد نكاح المجنون والصبی
الذی لا يعقل والاخيران شرط النفاذ فان
نكاح الصبی العاقل يتوقف نفاذه على
اجازة وليه كذا فی فتاوی عالمگیریہ نقلاً
من البدائع ولا يصح النكاح ما لم يسمع
كل واحد من العاقدين كلام صاحبه كذا
فی فتاوی قاضی خان (ص ۱۹۶)

نکاح کی شرائط میں عقل، بلوغ اور حریت ہے
مگر پہلی چیز انعقاد کے لئے شرط ہے۔ اس لئے مجنون
اور ناسمجھ بچہ کا نکاح منعقد نہیں ہوگا۔ دوسری
دو چیزیں شرط نفاذ ہیں اس لئے سمجھ دار بچہ کا نکاح
اس کے ولی کی اجازت پر موقوف ہوگا جیسا کہ
فتاوی عالمگیری میں بدائع سے نقل کرکے بیان کیا گیا
ہے۔ نکاح اس وقت تک درست نہیں ہوگا جب
تک عقد کرنے والے ایک دوسرے کا کلام نہ سن لیں جیسا
کہ فتاوی قاضی خاں میں ہے۔

(۳) اختلافی مسائل میں مختلف علماء کے اقوال پیش کئے گئے ہیں اور پھر ان میں جو قول زیادہ صحیح
معتبر اور مفتی بہ ہے اس کی تصریح کردی گئی ہے۔ لیکن یہ قول بلا سند نہیں' بلکہ ہر قول کے ساتھ کسی نہ کسی مستند
فقہی کتاب کا حوالہ دیا گیا ہے جس سے اس قول کی اہمیت اور قدر و قیمت بڑھ جاتی ہے۔ مثلاً دیکھئے صلوٰۃ الخوف
کی مشروعیت کے بارہ میں فرماتے ہیں:

لا خلاف ان صلوٰة الخوف كانت
مشروعة فی زمن النبی صلی الله عليه وسلم
اما بعده فعلى قول ابی حنيفة ومحمد

اس میں کوئی اختلاف نہیں کہ صلوٰۃ الخوف
آنحضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں مشروع تھی
ہاں آپ کے بعد کی مشروعیت میں اختلاف ہے

بقیت مشروعیۃ وھو الصحیح کذا فی فتاوی عالمگیریناقلا من الزاد (ص ۱۱۲)

امام ابوحنیفہ اور امام محمد کے قول کی بنا پر اس کی مشروعیت باقی ہے۔ یہی صحیح ہے کہ جیسا کہ فتاوٰی عالمگیری میں زاد سے نقل کرکے بیان کیا گیا ہے۔

صلوٰۃ العیدین کے سلسلے میں لکھتے ہیں:

اعلم بان صلوٰۃ العیدین واجبۃ فی احدی الروایتین وھو المختار کذا فی الخلاصۃ والاصح کذا فی محیط السرخسی ویشترط للعید مایشترط للجمعۃ الا الاالخطبۃ کذا فی الخلاصۃ والخطبۃ فی صلوٰۃ العید یخالف الخطبۃ فی الجمعۃ من وجھین احدھما ان الجمعۃ لایجوز بدون الخطبۃ وصلوٰۃ العید یجوز بدونہا والثانی ان فی الجمعۃ یقدم الخطبۃ علی الصلوٰۃ وفی العید توخر عن الصلوٰۃ کذا فی فتاوی قاضی خان وان خطب قبل الصلوٰۃ جاز ویکرہ کذا فی محیط السرخسی (ص ۱۰۶)

جان لو کہ عیدین کی نماز ایک روایت کے مطابق واجب ہے، یہی پسندیدہ ہے، جیسا کہ خلاصہ میں ہے اور زیادہ صحیح ہے جیسا کہ محیط (سرخسی) میں ہے۔ بجز خطبہ کے قید کے لئے وہی چیزیں شرط ہیں جو جمعہ کے لئے ہیں جیسا کہ خلاصہ میں ہے۔ نماز عید کا خطبہ جمعہ کے خطبہ سے دو اعتبار سے مختلف ہے۔ ایک یہ کہ خطبہ کے بغیر نماز جمعہ نہیں ہوسکتی جبکہ نماز عید اس کے بغیر ہوسکتی ہے۔ دوسرے یہ کہ جمعہ میں نماز سے قبل خطبہ ہے جبکہ عید میں نماز کے بعد ہے، جیسا کہ فتاوٰی قاضی خاں میں ہے اور اگر نماز سے قبل خطبہ دیدیا تو جائز ہے، مگر مکروہ ہے جیسا کہ محیط (سرخسی) میں ہے۔

روزہ کی حالت میں قے ہوجانے کے بارے میں لکھتے ہیں

وان عاد بنفسہ فسد صومہ فی قول ابی یوسفؒ ولایفسد فی قول محمدؒ وھو الصحیح وان لم یکن ملاء الفم فان عاد لم یفسد صومہ فی قولہم وان اعادہ فسد صومہ فی قول محمدؒ ولایفسد صومہ

اگر قے خودبخود اندر لوٹ جائے تو امام ابویوسف کے نزدیک روزہ فاسد ہوجائے گا۔ لیکن امام محمد کے نزدیک روزہ فاسد نہیں ہوگا۔ یہی صحیح ہے اور اگر قے منہ بھر نہ ہو اور خودبخود اندر لوٹ جائے، تو دونوں ائمہ کے نزدیک روزہ فاسد نہیں ہوگا۔ ہاں،

فی قول ابی یوسفؒ والصحیح فی ھذا قول ابی یوسف (ص ۱۶۴)

اگر روزہ دار نے جان بوجھ کر لوٹایا تو امام محمدؒ کے نزدیک روزہ فاسد ہو جائے گا اور امام ابو یوسفؒ کے یہاں روزہ فاسد نہیں ہو گا۔ صحیح اس میں امام ابو یوسفؒ کا قول ہے۔

(۴) فقہی کتابوں میں فتاویٰ عالمگیری سے خاص طور پر استفادہ کیا گیا ہے۔ کثرت سے اس کے حوالے پیش کئے گئے ہیں اور پھر فتاویٰ عالمگیری میں جس کتاب کا حوالہ دیا گیا ہے اس کا حوالہ بھی ناقلاً عن فلاں کر کے دیدیا گیا ہے۔ اس سلسلے میں مذکورہ مثالیں کافی ہیں، تاہم وہ ایک مثال اور دیکھیے۔

صلوٰۃ المریض کے بارہ میں فرماتے ہیں:

اذا عجز المریض عن القیام صلی قاعداً واصح الاقاویل فی تفسیر العجز ان یلحقہ بالقیام ضرر وعلیہ الفتوی کذا فی فتاوی عالمگیر ناقلاً عن معراج الدرایہ (ص ۹۲)

مریض جب قیام کرنے سے مجبور ہو تو بیٹھ کر نماز پڑھے۔ مجبوری کی زیادہ صحیح تفسیر یہ ہے کہ کھڑا ہونے پر مریض کو کوئی ضرر ہو، اسی پر فتویٰ ہے، جیسا کہ فتاویٰ عالمگیری میں معراج الدرایہ سے نقل کر کے بیان کیا گیا ہے۔

ادب القاضی کے تحت لکھتے ہیں:

الادب ھو التخلق باخلاق الجمیلۃ و الخصال الحمیدۃ فی معاشرۃ الناس ومعاملتھم کذا فی فتاوی عالمگیر۔

لوگوں کی معاشرت اور ان کے معاملات میں اچھے اخلاق اور بہترین عادات سے پیش آنے کو ادب کہتے ہیں، جیسا کہ فتاویٰ عالمگیری میں ہے۔

(۵) اس میں اختصار کے ساتھ ساتھ اسلوب بیان نہایت آسان، شگفتہ اور عام فہم اختیار کیا گیا ہے جس کی وجہ سے عبارت فہمی میں قاری کو کہیں دشواری نہیں ہوتی۔ مثال کے طور پر دیکھیے کتاب البیوع کے تحت لکھتے ہیں:

البیع وھو من الاضداد ویقع فی الغالب علی اخراج البیع عن الملک قصداً والشراء ایضاً من الاضداد وفی الغالب یقع علی اخراج الثمن من الملک قصداً

بیع ذو معنیین متضادین لفظ ہے۔ اگر اس کا اطلاق اپنی ملکیت سے بیع کو قصداً نکال دینے پر ہوتا ہے۔ شرا بھی ذو معنیین متضادین لفظ ہے اور اگر اس کا اطلاق اپنی ملکیت سے ثمن کو قصداً نکال دے

وفي الشرح هو مبادلة مال بمال على
تراض كذا في برجندي واما ركنه فنوعان
احدهما الايجاب والقبول والثاني التعاطي
وهو الاخذ والاعطاء كذا في محيط السرخسي
والشرط في بيع التعاطي الاعطاء من الجانبين
عند شمس الائمة الحلواني كذا في الكفاية
وعليه اكثر المشائخ وفي البزازيه
وهو المختار كذا في البحر الرائق و
الصحيح ان قبض احدهما كاف لنص
محمد على بيع التعاطي يثبت بقبض احد
البدلين وهذا ينظم الثمن والمبيع۔
(ص ۳۳۸)

پر کیا جاتا ہے۔ شریعت میں فریقین کی رضامندی
سے ایک مال کا دوسرے مال سے تبادلہ کو کہتے ہیں
جیسا کہ برجندی میں ہے۔ بیع کے دو رکن ہیں، ایک
ایجاب وقبول، دوسرے لین دین۔ اسی طرح محیط
میں ہے۔ شمس الائمہ امام حلوائی کے نزدیک بیع تعاطی
میں شرط یہ ہے کہ اعطاء (دینا) جانبین سے ہو جیسا
کہ کفایہ میں ہے۔ اس پر اکثر مشائخ کا فتویٰ ہے۔
بزازیہ میں ہے یہی پسندیدہ ہے۔ اسی طرح بحر
رائق میں ہے۔ صحیح یہ ہے کہ اگر ان دونوں (ثمن
ومبیع) میں سے کسی ایک پر قبضہ ہو جائے تو کافی
ہے اور امام محمد کے قول کے مطابق بیع تعاطی ثابت
ہو جاتی ہے۔

## فتاوی عالمگیری اور مجمع البرکات :-

فتاوی عالمگیری ۱۰۸۵ھ یا ۱۰۸۶ھ میں تالیف ہوئی جبکہ "مجمع البرکات" ۱۱۱۰ھ میں لکھی گئی۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ فتاویٰ عالمگیری کے ۲۴ یا ۲۵ سال بعد "مجمع البرکات" تحریر کی گئی۔ چونکہ شیخ ابوالبرکات دھلوی فتاویٰ عالمگیری کی تدوین وتالیف میں شریک تھے اس لئے اس کی اہمیت، انداز بیان، معیار تحقیق اور فقہی مقام سے بخوبی واقف تھے۔ یہی وجہ ہے کہ جب انہوں نے "مجمع البرکات" لکھنی شروع کی تو اس سے خاص طور پر استفادہ کیا۔ کثرت سے اس کے حوالے نقل کئے اور اس کے مآخذ پر اعتماد کیا جیسا کہ ہم اسکی تفصیلات اوپر دیکھ چکے ہیں۔ تاہم ان دونوں کا بغور مطالعہ کیا جائے تو صاف پتہ چلتا ہے کہ ان دونوں میں نمایاں فرق ہے۔ موازنہ ومقابلہ کے بعد فی الحال جو فرق نظر آیا وہ مندرجہ ذیل سطور میں بیان کیا جاتا ہے:

(۱) فتاوی عالمگیری علمائے ہند کی ایک جماعت کی تالیف ہے جبکہ "مجمع البرکات" ایک فرد کی محنت اور کدوکاوش کا نتیجہ ہے۔

(۲) فتاویٰ عالمگیری ایک ضخیم اور مفصل کتاب ہے جبکہ "مجمع البرکات" مختصر اور جامع کتاب ہے۔

(۳) فتاویٰ عالمگیری کا اسلوب بیان، طرزِ استدلال اور طریقۂ استخراجِ مسائل ظاہر کرتا ہے کہ یہ کتاب خاص طور پر اہلِ علم کے لئے لکھی گئی ہے، جبکہ "مجمع البرکات" کا طریقۂ استدلال اور طرزِ بیان ایسا عام فہم اور آسان ہے کہ اس سے اہلِ علم، عوام اور طلبا سبھی یکساں طور پر فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔

(۴) مؤلف "مجمع البرکات" نے فتاویٰ عالمگیری کے بعض عنوان کو غیر ضروری سمجھ کر اپنی کتاب میں ان کا ذکر نہیں کیا۔ یہی وجہ ہے کہ کتاب التحری اور کتاب المحاضر والسجلات کا عنوان اپنی کتاب میں قائم نہیں کیا، جبکہ یہ دونوں عنوان فتاویٰ عالمگیری میں موجود ہیں۔

(۵) فتاویٰ عالمگیری میں ہر کتاب کے تحت مختلف ابواب اور پھر ہر باب کے تحت مختلف فصول قائم کر کے مسائل بیان کئے گئے ہیں۔ لیکن مؤلف "مجمع البرکات" نے یہ التزام نہیں کیا، بلکہ جہاں ضروری سمجھا ہے وہاں کتاب کے تحت مختلف ابواب اور فصول ہی میں تقسیم کر کے مسائل بیان کر دیے ہیں، اور جہاں غیر ضروری سمجھا ہے، اس کو ترک کر دیا ہے۔

●●

قاضی عبدالودود (بار ایٹ لا) پٹنہ

# گارساں دتاسی کا مرتبہ دیوان ولی

## مملوکۂ خدابخش

دیوان ۳۴۳ صفحوں میں آیا ہے اور مسطر ۲۸ سطری ہے۔ مقطع دو سطروں میں ہے۔ دوسرے اشعار ایک ایک سطری۔ آغاز اس مطلع سے ہوتا ہے (اور بسم اللہ الخ) "وہ صنم جب سوں بسا دیدۂ حیران میں آ کیا" ص ۲ – ص ۳۴۳ میں "فردیات" ہیں۔

فرد آخر: "اے کعبہ رو کھڑا توں ہوا جوں ادا کے ساتھ ؏ بولے اکابران کہ قد قامت الصلوٰۃ" (کذا)

مقدمہ: ص ۱ تا ۲۰ میں ہے۔ ۶ مخطوطات دیوانِ ولی جو گارساں دتاسی کے پیش نظر تھے ان کا حال مقدمے میں درج ہے:-

۱- بدون تاریخ کتابت، لیکن دتاسی کے نزدیک ۵ دوسرے نسخوں سے قدیم تر لکھا ہوا ہے۔ سب سے زیادہ صحیح ہے اور اس میں اشعار بھی ان سے زیادہ ہیں۔

۲- ایشیاٹک سوسائٹی کا نسخہ۔ تاریخ اختتام کتابت ۶ ربیع الاوّل ۱۳۲۹ھ جلوس محمد شاہ کتابت سورت میں عبدالکریم نے رام موہن رائے کے لیے کی۔

۳- اختتام کتابت ۲۶ صفر ۲۲ عہد محمد شاہ۔ قیاساً شمالی ہند کا لکھا ہوا۔ لکھنے والا جاہل بڑی بے پروائی سے لکھا ہے۔ یہی رائے دتاسی کی نسخہ ۲ کے متعلق بھی ہے۔

۴- ملک مسٹر پرائس (PRICE) پرانا معلوم ہوتا ہے، بہت صحیح، مگر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کاتب جس شعر کو نہیں سمجھا ہے وہ نقل نہیں ہے۔ پرائس نے اپنے گرامر ہندوستانی گرامر میں ولی کی ۳ غزلوں کا ترجمہ دیا ہے۔

۵- برا نسخہ ہے، کاتب الٰہ آباد کے محلہ ٹھیا پور قریب یحییٰ پور کا ہے۔ اس نے کئی جگہ بظاہر اپنے شعر ولی کے اشعار کی جگہ درج کر دیے ہیں۔

۶- بہت اچھا نسخہ ہے، مگر اس کی غزلیں دا اور پر ختم ہو جاتی ہیں۔ یہ J.W. Russal کا ملک تھا۔ دتاسی کو اس کے دوست M. Shakespear سے ملا۔

۷-۸ ــــــ انڈیا ہاؤس کے دو نسخے۔ خود دتاسی نے انہیں نہیں دیکھا۔ شیکسپیر کے بعض مقامات کو دیکھ کر دتاسی کو ان کے متعلق اطلاع ملی۔

• دتاسی نے نام شاہ ولی اللہ لکھا ہے۔ لیکن حاشیے میں بتایا ہے کہ معلوم ہوتا ہے کہ دتاسی نے خود ولی محمد نام لکھا ہے۔ اس کا لقب سعدالدین تھا۔ بحوالہ شعر ۲ صہ ۶۱"

بیان زلف بدیعی کا ہے سعدالدین کا مطلب۔ ابھوں لگ تم نہیں سمجھے مطول کے معانی کو۔

مطول سعدالدین تفتازانی کی مشہور عربی کتاب ہے، سعدالدین ہرگز ولی کا لقب نہیں۔

یہ نسخہ ۱۸۳۴ء میں پیرس کے مطبع شہنشاہی میں چھپا تھا اور اس کے سرورق میں ولی کا شعر ذیل اور اس کا فرانسیسی ترجمہ مرقوم ہے:

"شہرت ہوا ہے (اسی طرح) جب سوں ولی تیرے شعر کا
مشتاق تجھ سخن کا عرب تا عجم ہوا"

کتاب کے ساتھ ولی کے دو شعروں کا عکس ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ہر نسخے میں یہ کس طرح مرقوم ہیں۔

• "دیوان ولی کا ایک نادر قلمی نسخہ" (مضمون نگار: معین الدین عقیل) سہ ماہی رسالہ "غالب" (کراچی) کے شمارہ ۱ جلد ۲ (جنوری تا مارچ ۱۹۷۶ء) میں شائع ہوا ہے۔ صفحہ ۱۸۳ تا ۱۹۴۔ یہ نسخہ مضمون نگار کی ملک ہے اور اس کی کتابت کا خاتمہ ۱۱۵۹ھ میں ہوا تھا۔

(مکتوب جناب قاضی عبدالودود بنام جناب فخرالحسن ہاشمی
مورخہ ۳۱ اکتوبر ۱۹۷۷ء)

[خدابخش میں ولی کے تین قلمی دیوان محفوظ ہیں۔ دو بلا تاریخ کے اور ایک ۱۱۶۸ھ کا مکتوبہ]

برج نرائن **چکبست کا**

# رسالہ صبحِ امید

۱۹۱۸ء — ۱۹۲۱ء

## تعارف و انتخاب

از

عابد رضا بیدار

# تعارف

یہ ماہنامہ صبح امید (لکھنؤ) کا تعارف، مشمولات کا اشاریہ اور انتخاب ہے جو علام ہندوستان میں اپنی طرز کا انوکھا پرچہ تھا اور جس میں ادب اور سیاست کو بڑی خوبصورتی کے ساتھ سمویا گیا تھا۔ جگت نرائن ملا نے انگریزی میں اس کا خوبصورت ترجمہ DOWN OF HOPE (ڈان آف ہوپ) کیا تھا۔

عبدالماجد دریا بادی مرحوم اپنی آپ بیتی/ ۱۵۰ میں لکھتے ہیں : "۱۸ء تھا کہ لکھنؤ سے ... چکبست نے ماہنامہ صبح امید نکالا، لیکن اس کے اصل کرتا دھرتا پنڈت کشن پرشاد کول تھے ان کی دوستی میں مجھے بھی لکھنا پڑا۔"

چکبست، کول، اور صبح امید کے رشتوں کی خود کول کی ایک تحریر سے اچھی وضاحت ہوتی ہے۔

'ادبی اور قومی تذکرے' کشن پرشاد کول کے مضامین کا مجموعہ ہے۔ اس کے حصہ دوم میں چکبست پر مضمون کے ذیل میں مندرجہ ذیل سطور "صبح امید" اور چکبست دونوں کے بارے میں معاصر شہادت کے طور پر نقل کی جاتی ہیں :-

"پنڈت برج نرائن چکبست ۱۸۸۲ء میں بمقام فیض آباد پیدا ہوئے۔ مگر چند سال بعد ہی لکھنؤ چلے آئے۔ آپ کشمیری پنڈتوں کے ایک پرانے خاندان میں پیدا ہوئے۔ اردو، فارسی کی تعلیم گھر پر پائی اور ۱۹۰۵ء میں کیننگ کالج لکھنؤ سے بی۔اے کی ڈگری حاصل کی، ۱۹۰۸ء میں قانون کا امتحان پاس کیا۔ اسی سال وکالت شروع کردی۔ پیشہ میں ان کو اچھی کامیابی حاصل ہوئی اور آپ کا شمار لکھنؤ کے ممتاز وکیلوں میں تھا۔ ۱۲ فروری ۱۹۲۶ء کو ایک مقدمہ میں رائے بریلی تشریف لے گئے۔ عدالت میں بحث کی اور سہ پہر کو لکھنؤ لوٹنے کی غرض سے اسٹیشن پر آئے، ریل میں بیٹھے تھے کہ دماغ پر فالج گرا اور زبان بند ہوگئی۔ ہمراہیوں نے یہ حالت دیکھ کر ریل سے اتار کر ویٹنگ روم میں لٹا دیا۔ ڈاکٹر آئے، علاج ہوا مگر بے سود۔ ۷ بجے شام کو اسٹیشن پر ہی انتقال کیا اور آپ کے بڑے بھائی پنڈت مہاراج نرائن چکبست سابق ایگزیکیٹو افسر لکھنؤ میونسپلٹی ۱۱ بجے رات کو لاش موٹر پر رکھ کر لکھنؤ لے آئے۔

چکبست نہایت ذکی اور ذہین تھے۔ فیض قدرت سے دماغ روشن اور دل دردمند پایا تھا ۹ برس کی عمر میں شعر کہنا شروع کیا اور ۲۵ سال کی عمر میں اردو شعرا کی صف اوّل میں نظر آئے۔ جدید دور میں ان کا نام اقبال اور حسرت کے ساتھ لیا جاتا ہے۔ ۱۹۰۸ء میں وکالت شروع کی اور ۱۹۲۵ء میں لکھنؤ کے سربرآوردہ وکلا میں ان کا شمار ہوتا تھا۔ پرانے زمانے کی بہترین شرافت اور شائستگی سے ان کا ذاتی

ناخیر گند ھا تھا۔ تکلفات، زندگی کی نگاہ میں قدر و قیمت تھی۔ وضع قطع نہایت صاف ستھری اور چہرے سے متانت و وقار کا نور ٹپکتا تھا۔ خوش رو اور خوش خلق جوان تھے۔ پرانی تہذیب کے حسن اخلاق اور معیار انسانیت کا بہت اچھا اور اعلیٰ نمونہ تھے۔ لیکن نئی تعلیم اور نئے تمدن نے بھی دماغ پر جلا کی تھی۔ مل، مارلے اور برک کے فلسفہ اور بلاناتھ اور گوکھلے کی تعلیم و تلقین سے فیض حاصل کیا تھا۔ ان کا عقیدہ تھا کہ پرانی تہذیب سے جو کچھ بچ پڑ سکتا ہے پوری طرح سمیٹ لینا چاہیے، لیکن نئی روشنی اور نئے تمدن کے سامنے بھی آنکھیں بند نہیں کرنا چاہئیں، ہماری زندگی مشرق اور مغرب دونوں کی روشنی کا عکس ہونا چاہیے، قدامت پرستی اگر ہمارے اعضا کو شل کرتی ہے، تو نئی تہذیب کی نقالی بھی ہم کو مہذب انسان نہیں بنا سکتی۔ چکبست کا دماغی توازن قابل رشک تھا، ان کی نظر اونچی تھی، ان کو کبھی کسی نے اوچھی اور پوچ باتیں کرتے نہیں سنا، قہقہہ لگاتے ان کو کسی نے مشکل سے دیکھا ہوگا، لیکن زیر لب تبسم ان کی طبیعت کا خاصا تھا۔ ظاہراً کم گو اور خشک مزاج آدمی معلوم ہوتے تھے اور یہ کہنا تو مشکل تھا کہ وہ شاعر بھی ہو سکتے ہیں، پر برابر والے ہم جلیسوں میں، اور یہ حلقہ بہت محدود تھا، ان کی گفتگو نہایت شگفتہ اور بذلہ سنج اور مذاق طبیعت خوش کرنے والا ہوتا تھا۔

پنڈت بشن نرائن در مرحوم سے خاص عقیدت رکھتے تھے اور ان کو اپنا بزرگ سمجھتے تھے۔ پنڈت منوہر لال زتشی، گنگا پرشاد ورما اور سر تیج بہادر سپرو سے ان کے قریبی اور برادرانہ تعلقات تھے، ان سے ان کا ویسا ہی اخلاص تھا کہ جیسا ایک چھوٹے بھائی کا بڑے بھائیوں سے ہوا کرتا ہے۔ پنڈت بشن نرائن در کی ذات سے جو عقیدت انہیں تھی، اس کا بیان "صبح وطن" کی پہلی نظم "نذرانۂ روح" میں یوں کیا ہے:

میرے سودائے طبیعت کا جو افسانہ ہے | مرنے والے یہ تری روح کا نذرانہ ہے

اور پھر کہتے ہیں:

مجھ سے یاران عدم نے یہ اگر فرمایا | حسرت آباد جہاں سے تجھے کیا ہاتھ آیا
میں کہوں گا کہ بس اک رہبر کامل پایا | زندگی کی یہی دولت ہے یہی سرمایا

لے کے دنیا سے یہی مہر وفا آیا ہوں
اپنے محسن کی غلامی کی سند لایا ہوں

یوں تو ہم سال سے زائد ہوئے کہ جب مجھے ۱۹۱۰ء میں پہلے پہل لکھنؤ سے واسطہ پڑا مگر مستقل سکونت یہاں میں نے ۱۹۱۴ء سے اختیار کی۔ میں نے اس وقت دائرہ صحافت میں قدم رکھا تھا اور بابو گنگا پرشاد ورما مرحوم کے اخبار "ہندوستانی" کا میں ایڈیٹر تھا۔ یہی زمانہ چکبست کی وکالت کے شروع اور ان کی شاعری اور ادبی مشغولیت کے شباب کا تھا۔ معرکہ اشرر و چکبست نے اس وقت انکی شہرت میں چار چاند لگا دیے تھے۔ طبیعتوں کی یکسانی اور ادبی مشغلوں کی دلچسپیوں نے کچھ ایسی صورت پیدا کر دی کہ میرا اور چکبست کا روزمرہ کا ملنا جلنا تھا۔ بجز ان دنوں کے جب وہ پیشہ کی مصروفیتوں کی وجہ سے لکھنؤ کے باہر ہوتے تھے یا میں کانگریس وغیرہ کے کاموں سے دورے پر جاتا تھا تو تقریباً ۱۲ برس یعنی ان کے مرنے کے دن تک شام کو ملنا جلنا ہوتا تھا۔ کبھی کچہری کو لوٹتے ہوئے میرے یہاں آتے تھے پہلے چائے کا شغل اور بعد میں ادبی اور سیاسی تذکرے ہوتے تھے۔ زیادہ تر شام کو میں بھی ان کے یہاں جاتا تھا۔ میری پہلی تالیف یعنی "گلدستۂ نیچر" کا دیباچہ انہوں نے ہی لکھا تھا، ان کے مجموعۂ کلام یعنی "صبح وطن" کا پہلا ایڈیشن میرے ہی زیر اہتمام ہندوستانی پریس میں شائع ہوا تھا۔ سال میں دو ایک مرتبہ چکبست کے مکان پر، وہ اس زمانے میں گولہ گنج میں اسی مکان میں رہتے تھے کہ جس میں آج کل جسٹس نصر اللہ بیگ رہتے ہیں، مشاعرے ضرور ہوتے تھے۔ میں نے لکھنؤ کی ان صحبتوں کا لطف ان ہی کے توسل اور ان ہی کے ساتھ اٹھایا۔ صفی، محشر، ظریف، عزیز، مرزا محمد ہادی رسوا، پنڈت بشن نرائن در، امیر اور دولہا صاحب کو پہلے پہل دیکھنے کا اور سننے کا اتفاق ان ہی مشاعروں میں ہوا۔ دولہا صاحب شہنشاہ حسین رضوی مرحوم کے دولت کدے پر محرم کے ایام میں ہر سال اپنا مرثیہ پڑھا کرتے تھے۔ چکبست ہر سال دولہا صاحب کا یہ مرثیہ سننے جاتے تھے اور میں بھی ان کے ساتھ۔

یوں تو کبھی کبھار وہ "ہندوستانی" میں بھی مضامین شائع ہونے کے لئے بھیجا کرتے تھے، لیکن جب "صبح امید" کا اجرا ہوا تو اس شرط پر کہ چکبست اس کے ایڈیٹر ہوں گے اور اداریے ان ہی کے قلم کے لکھے ہوئے ہوں گے۔ گو پیشہ کی روز افزوں مشغولیت کی وجہ سے انہیں فرصت کم ہوتی تھی اور اداریوں کے دیر سے لکھے جانے کی وجہ سے پرچہ نکلنے میں تاخیر ہوتی تھی، لیکن جب تک پرچہ نکلا اداریے برابر انہوں نے ہی لکھے۔ ان میں سیاسی نکات کے علاوہ ادبی چاشنی بھی ہوتی تھی جس کی وجہ سے "صبح امید" نے شہرت پائی۔"

(۲)

'صبح امید' نکالنے سے قبل پنڈت کشن پرشاد کول چند سے اخبار 'ہندوستانی' لکھنؤ کے ایڈیٹر رہے جو صوبجات متحدہ کا قدیم اردو اخبار تھا ۱۸۸۳ء سے جاری تھا اور ہفتہ میں دو بار شائع ہوتا تھا۔

کشن پرشاد کول کو اردو کے معروف اور بزرگ ادیب کی حیثیت سے میں نے دور سے دو ایک بار علی گڑھ میں دیکھا تھا جب وہ انجمن ترقی اردو (ہند) کی مجلس عام (صحیح زمانہ یاد نہیں) میں شرکت کے لیے آتے تھے یہ ۱۹۵۰-۱۹۵۲ء کے درمیانی وقفے کی بات ہے۔ ۱۹۶۴ء میں ان کا انتقال ہوا۔ ان کی کتاب ۱۹۱۵ء میں چکبست کے دیباچہ کے ساتھ چھپی تھی جس میں اردو نثر کے دور اول کے مشاہیر کی تحریروں کا انتخاب شامل تھا۔ اس کا اشتہار 'صبح امید' میں آتا رہتا تھا۔ آخر زمانے میں انجمن ترقی اردو نے ان کے بیس پچیس مختصر مضامین کا مجموعہ شائع کیا تھا جن کا 'صبح امید' کے دور سے کوئی تعلق نہیں۔

کشن پرشاد کول 'صبح امید' میں اپنے نام کے ساتھ "ممبر سرونٹس آف انڈیا سوسائٹی" التزاماً لکھتے تھے۔ خود رسالہ بھی اسی سوسائٹی ہی کے آرگن کے طور سے نکلتا تھا جس پر 'سرورق' باہتمام سرونٹس آف انڈیا سوسائٹی لکھا رہتا تھا۔ کول نے اپنی زندگی جس طرح سوسائٹی کے لیے اور اس کے ذریعہ ملک و قوم کے لیے وقف کردی تھی اس سے ان میں اور سوسائٹی میں کوئی تمیز کرنا مشکل ہو گیا تھا۔ سوسائٹی کے اصول کچھ ایسی اس طور سے تھے اس لیے بہتر معلوم ہوتا ہے کہ کول ہی کی زبانی سرونٹس آف انڈیا سوسائٹی (انجمن خادمانِ ہند) کا مختصر تعارف بھی پیش کردیا جائے۔ یہ تعارف بھی ان کی کتاب 'ادبی و قومی تذکرے' سے لیا گیا ہے:

"... ہمارے نوجوانوں نے یہ تو سیکھ لیا تھا کہ ملک اور قوم کے لیے جان کیسے دیتے ہیں اور مرتے کیسے ہیں، لیکن اس وقت تک ہمیں اس کا احساس نہ ہوا تھا، نہ یہ خیال آیا تھا کہ ملک اور قوم کے لیے جیتے کیسے ہیں۔ ملک میں یہ دنیا تھی جب آنجہانی گوکھلے نے ۱۲ جون ۱۹۰۵ء کو سرونٹس آف انڈیا سوسائٹی کی بنیاد پونا میں رکھی ... سوسائٹی کے سامنے ہندوستانی قومیت کا معیار رکھا گیا جس میں مذہب و ملت کی تفریق نہ تھی۔ ہندو مسلمان عیسائی و پارسی سب ہندوستانی ہونے کی حیثیت سے شریک ہو سکتے تھے۔ چھوت چھات اور ذات پات کی پابندیوں سے آزاد تھی۔ مذہب میں بندے اور اس کے پیدا کرنے والے کے درمیان واسطہ اور عقیدہ تھا؛ قوم اور ملک کے معاملوں میں سوسائٹی میں

مذہب کو کوئی دخل نہ تھا . . . وہی نوجوان یا لوگ اس میں داخل اور شریک ہو سکتے تھے کہ قومی خدمت جن کا دین وایمان ہو، جن کو قومی خدمت کی ایسی لَو لگی ہو کر سوتے، جاگتے، اٹھتے، بیٹھتے وہ اپنی تمام زندگی اور تن من دھن قوم کی خدمت اور ترقی کے لیے نچھاور کرنے کے لیے تیار ہوں ۔ . . . جو حلف اس موقع پر اٹھائے گئے یہ ہیں : (۱) اپنے ملک اور وطن کا دھیان ہر لحظہ دل و دماغ میں رہے گا، اور وہ تن من دھن سب اس پر نچھاور کرنے کو تیار رہے ۔ (۲) قومی خدمت کی راہ میں وہ ذاتی مفاد کا خیال دل میں نہ آنے دیگا (۳) وہ سب ہندوستانیوں کو اپنے بھائیوں کی طرح سمجھے گا اور بلاتفریق ذات و مذہب ان کی بہبودی کا خواہاں ہوگا (۴) جو گزارہ سوسائٹی اس کے اور اس کے گھر والوں کے لیے مناسب سمجھے گی وہ اس پر قناعت کرے گا اور اپنی ذات کے واسطے روپیہ پیدا کرنے میں وقت ضائع نہ کرے گا (۵) وہ پاکبازی کی زندگی بسر کرے گا (۶) وہ کسی سے ذاتی لڑائی جھگڑا نہ مول لے گا (۷) وہ سوسائٹی کے اغراض و مقاصد کو ہر وقت زیر نظر رکھے گا اور اس کے نشو و نما کے لیے ہر کوشش کرے گا، وہ کوئی ایسی حرکت نہ کرے گا کہ جو سوسائٹی کے مقصد کے خلاف جائے ۔ گوکھلے صاحب کے علاوہ تین مرہٹہ نوجوانوں نے ان کے ساتھ یہ حلف نامہ اٹھائے تھے . . . گوکھلے صاحب کے انتقال پر سوسائٹی میں ۱۸ ممبر، ۳ اسسٹنٹ اور ۳ اپرنٹس داخل ہو چکے تھے . . . تقریباً ۱۵ سال کے بعد یعنی تقریباً ۱۹۳۰ء میں سوسائٹی کے مستقل ممبروں کی تعداد ۲۵ تک پہنچی تھی، ان میں دو بنگالی، دو اڑیسہ، ایک نیپالی، چھ یوپی کے اور باقی مرہٹہ، گجراتی اور مدراسی تھے ۔ بہار سے ایک مسلمان[1] اور مدراس اور یوپی سے دو عیسائی ممبر بھی ہوئے . . . اس وقت (۱۹۵۲ء) میں ممبروں کی تعداد ۲۲ ہے . . . گوکھلے صاحب کے زمانے میں . . . ممبروں کو گزارے کے لیے . . . تیس ۳۰ روپے مہینہ دیا جاتا تھا . . . اب (۱۹۵۲ء) میں یہ رقم ۲۵۰ روپیہ ماہوار تک متعین ہے . . . تقریباً ہر ممبر کا بیمہ تین ہزار روپے کا کیا جاتا ہے، جو مرنے کے بعد اس کے بیوی بچوں کو دیا جاتا ہے . . . ممبروں کے بچوں کی تعلیم کے لیے امداد دی جاتی ہے . . . ممبروں کو جو کچھ آمدنی ہوتی ہے تو وہ سوسائٹی کے فنڈ میں دیجاتی ہے . . . سال بھر تک ان کو بحیثیت امیدوار . . . زمانہ گزارنا پڑتا ہے . . . داخلہ کے بعد ہر ممبر کے لیے پانچ سال کا زمانہ ٹریننگ کا ہوتا ہے . . .

سوسائٹی جو کام ملک میں کر رہی ہے :- . . . ہریجن اور نیچ ذاتوں کے ادّھار کا کام یا قدیم آبادی یعنی بھیل، گونڈ، ڈوڈا وغیرہ قوموں کی خدمت اور ان کی بہتری اور بہبودی کی کوشش، مزدور پیشہ

---

[1] حیدر حسین ابن محمد رضا باشندہ مجھوہ (سارن) انہوں نے متعدد انگریزی اخبار ایڈٹ کیے ۔ (عسکری صاحب کی زبانی)

جماعت کی تعلیمی و اقتصادی حالت بہتر کرنے کی مستقل کوشش اور صورت؛ اسکاؤٹنگ؛ اور سیاسیات کا عملی پہلو۔"

صبح امید اکتوبر ۱۹۱۸ء میں نکلا اور غالباً مئی ۱۹۲۱ء تک چلا کر اس کے بعد کوئی شمارہ اب تک کہیں دستیاب نہیں ہوا ہے۔ پرچے کے مسلک کی توضیح کرتے ہوئے پہلے شمارہ کے اداریہ میں چکبست نے لکھا:

"... دنیا کے مسافر ... ایسے یادگار انقلاب کا سماں دیکھ رہے ہیں جو روئے زمین کا نقشہ بدل رہا ہے۔ زمانہ کی رفتار میں بجلی کی تاثیر پیدا ہو گئی ہے۔ صدیوں کی منزلیں مہینوں اور ہفتوں میں طے ہو رہی ہیں ... اس عالمگیر انقلاب میں ہندوستان کی خاک پاک سے بھی تاریکی کا پہرا اٹھ رہا ہے ...

عزیزانِ وطن! اس انقلاب کے دور میں نئے خیالات کی بہتی ہوئی گنگا کے ساحل پر 'صبح امید' کی کشتی نمودار ہوتی ہے: وطن کی محبت اس کا ناخدا ہے؛ اس کے بادبان آزادی اور جمہوریت کی ہوا اپنے دامن میں لینے کے لیے تیار ہیں؛ قوم و ملک کی خدمت اس کا مسلک ہے ... ہندوؤں کا تعلیم یافتہ طبقہ ذات کی پابندی سے عاجز ہے ... کثرت سے ایسے بدنصیب اہلِ وطن ملیں گے جن کے سروں میں ابھی یہ سودا باقی ہے کہ ہم کایستھ ہیں، کشمیری برہمن ہیں، کھتری ہیں، یا ویش ہیں اور دوسرے فرقے کے لوگ ہمارے مقابلے میں اخلاقی حیثیت سے کم وقعت ہیں ...

"عورتوں کی آزادی کا مسئلہ بھی اس رنگ سے خالی نہیں ...

"پولیٹکل آزادی اور جمہوریت کے جذبات بھی مصنوعی آرائش کے اثر سے پاک نہیں ہیں ..."

'صبح امید' کے مسلک کی توضیح مزید کے سلسلے میں ایک اور جگہ یہ بھی لکھا ہے:

"عام طور سے ہمارے ہم وطن اپنی طبیعتوں کے جوہر دکھانے کے لیے انگریزی ہی زبان کو تہذیب و ترقی کی کسوٹی سمجھتے ہیں۔ اردو اور ہندی کے اخبار و رسالے عام طور پر قوم پرستوں کی نگاہ اور قلم سے دور رہے ہیں۔ 'صبح امید' کی اشاعت کا یہ بھی ایک منشاء خاص ہے کہ صاف اور سلیس زبان میں اعلیٰ درجے کے پولیٹکل اور سوشل خیالات کا اظہار اس کے ذریعہ سے ہوتا رہے۔"

(رفتارِ قوم: ۳/۳)

(۳)

'صبح امید' کے مندرجہ ذیل شمارے خدا بخش لائبریری میں محفوظ ہیں:

جلد اوّل (اکتوبر و دسمبر ۱۹۱۸ء) شمارہ ۱ و ۳

جلد دوم (جنوری تا جون ۱۹۱۹ء) شمارہ ۱ تا ۶

جلد سوم (جولائی تا دسمبر ۱۹۱۹ء) شمارہ ۱ تا ۶

جلد چہارم (جنوری تا جون ۱۹۲۰ء) " "

جلد پنجم (جولائی تا دسمبر ۱۹۱۰ء) " "

رام پور کے جناب مسرت حسین آزاد کے کلیکشن سے مندرجہ ذیل شمارے ملے جس سے اس جائزے کی تکمیل ممکن ہو سکی۔ اس کے لیے ان کا شکریہ ادا کیا جاتا ہے:

جلد ششم (جنوری، فروری، مارچ، مئی ۱۹۲۱ء) شمارہ ۱، ۲، ۳ اور ۵

مولانا آزاد لائبریری، علیگڑھ مسلم یونیورسٹی میں وہ دو شمارے محفوظ ہیں جو نہ ہی خدا بخش لائبریری اور مسرت حسین آزاد کلیکشن میں مل سکے یعنی: نومبر ۱۹۱۸ء اور اپریل ۱۹۲۱ء۔ انہیں آخرالذکر کے لیے جو میں مستفید ہو سکا مولانا آزاد لائبریری کا شکریہ ادا کیا جاتا ہے۔

رسالے کے سرورق پر برج نرائن چکبست کا نام ایڈیٹر کی حیثیت سے رہتا تھا۔ کشن پرشاد کول کا نام 'پبلیشر' کے طور سے اور پیشانی پر 'باہتمام سرونٹس آف انڈیا سوسائٹی' چھپا رہتا تھا۔

پریس ابتداءً 'ہندوستانی پریس لکھنؤ' رہا، پھر حقیقت پریس وکٹوریہ اسٹریٹ لکھنؤ پھر شاہی پریس گولہ گنج لکھنؤ۔ پرچہ ۶۴ صفحات پر مشتمل ہوتا تھا۔

'صبح امید' کی دلچسپی کے چند خاص محور تھے: قومی سیاست کے میدان میں اس وقت آئینی اصلاحات (مانٹیگو چیمسفورڈ ریفارمس) کا مسئلہ چھڑا ہوا تھا جس کے رد یا قبول پر بحثیں چل رہی تھیں۔ رسالوں اخباروں میں بھی پارٹیوں کے پلیٹ فارم پر بھی، اور اسی مسئلہ پر کانگریس، 'تعجیل پسند'، اور اعتدال پسند گروہوں میں بٹ چکی تھی۔ 'صبح امید' آخرالذکر گروہ میں شامل تھا۔ گاندھی جی تعجیل پسند گروہ کے قائد ہوتے ہوئے بھی اعتدال پسندوں میں یکساں طور سے محبوب و محترم تھے۔ اگرچہ بعض معاملوں میں ان سے اختلاف کا اظہار کر کے ان پر تنقید بھی ہوتی تھی۔ یہ نظری پہلو تھا۔ لیکن سامنے کی چیز پنجاب کی صورت حال خصوصاً اوڈائر کا عہدِ حکومت اور اس عہد کے بدنام زمانہ مظالم تھے۔

'صبح امید' کا دوسرا محور ہندوؤں میں شادی اور طلاق کے بے لوچ قوانین و رسوم میں اصلاح لانا، ذات کی سخت گیریوں اور پابندیوں سے نجات دلانا اور تیز رفتار عالمی ترقیوں کی دوڑ میں شریک ہونے کی کوشش کرنا تھا۔

تیسرا محور عالمی سطح پر رونما ہونے والے اہم فکری اور سیاسی انقلابات اور تبدیلیوں کا گہرا

مطالعہ اور ہندوستان کے پس منظر میں ان کا اطلاق تھا۔

ایک شاعر اور ادیب کی حیثیت سے چکبست کی قومی سیاست سے جتنی دلچسپی تھی اس کے لگ بھگ شعر و ادب سے بھی چلی جاتی تھی، کشن پرشاد کول اس ذوق میں ان کے شریک تھے۔ چنانچہ پرچے کے چار مستقل کالم اسی ذوق کا مظہر تھے: 'ہمارے معاصرین' میں اس عہد کے اہم ادبی اور علمی رسالوں (ادیب اُردوئے علی گڑھ میگزین، معارف، زمانہ، نظام، (فوق) نقیب، تمدن، عروج، دلگداز، کہکشاں، المذہب، عقد ثریا، نظامیہ، الناظر، الادب، شعلۂ دکن، ہومیوپیتھی، عصمت، آریہ سماچار، فتح، دلکش، ادیب، مسیحی) کے مشتملات کا جائزہ اور ان کا خلاصہ پیش کیا جاتا تھا۔ 'بہار سخن' کے تحت اہم معاصروں کی غزلیں اور کبھی کبھی نظمیں بھی (محشر، شوق، ریاض، حسرت، صفی، نظر، جلیل، سید سلیمان ندوی، پیارے صاحب رشید، قمر گیاوی، جوش، محمد اسماعیل، ہاتف بھوپالی اور خود چکبست) شائع کی جاتی تھیں اور عطر سخن کے تحت چکبست اپنے دو پسندیدہ شاعروں آتش اور غالب کا منتخب کلام شائع کیا کرتے تھے۔

(۴)

قومی سیاست میں دلچسپی اور اپنے مشتملات کی اشاعت سے قومی سیاست کے تیز رو دھاروں کا رخ اعتدال پر لانا 'صبح امید' کا بنیادی مقصد تھا اور اس کے لیے رفتار قوم کے عنوان سے 'صبح امید' کا ایک اہم فیچر (خصوصی تحریر) اس کے ادارتی شذرات (اڈیٹوریل نوٹس) وقتاً فوقتاً یہ قومی مسائل پر ایسی قیمتی معاصر دستاویزات ہیں، جس کی مثال کسی دوسرے اردو رسالے میں مشکل سے ملے گی۔ ۲۱-۱۹۱۸ء کی قومی سیاست کا کوئی ایماندارانہ تجزیہ ان تحریروں کو نظر میں رکھے بغیر مکمل نہیں مانا جاسکتا۔ تاہم خدابخش لائبریری جرنل' کے ذریعہ 'صبح امید' کے اس انتخاب کی پیشکش میں 'صبح امید' کے اڈیٹوریل نوٹس کو یکسر چھوڑ دیا گیا ہے۔ کیونکہ چکبست کے شیدائی جناب کالیداس گپتا رضا نے ان سب شذرات کو یکجا کرنے کا اہتمام کیا ہے جس کی ایک جلد بعنوان 'چکبست و باقیات چکبست' شائع بھی ہو چکی (دو ایک اور تحریریں بھی جو 'جرنل' کے اس انتخاب میں شامل ہوئی تھیں باقیات چکبست میں آجانے کے سبب چھوڑ دی گئی ہیں)

(۵)

'صبح امید' کے اہم لکھنے والوں میں خود ایڈیٹر پنڈت برج نرائن چکبست اور پبلیشر پنڈت کشن پرشاد کول تھے۔ نیویارک میں مقیم لالہ راجپت رائے اپنی تحریریں مستقل بھیجتے تھے۔ ان کے علاوہ تیج بہادر سپرو، ابوالخیر مودودی، پریم چند، شوق قدوائی، نظم طباطبائی، نوبت رائے نظر، عبدالماجد دریابادی، جے، آر، رائے، عبدالرزاق ملیح آبادی، حسن نظامی، آغا حیدر حسن قابل ذکر ہیں۔ اِکا دکا مضمون لکھنے والوں میں کرنل شبیر حسین زیدی، صاحبزادہ سعید الظفر خاں، رگھوکل تلک قابل توجہ ہیں۔

کچھ مضامین قلمی ناموں سے بھی ہیں 'مسلم' غالباً عبدالرزاق ملیح آبادی ہیں، ادیب غالباً نوبت رائے نظر؛ محقق، غالباً عبدالماجد دریابادی 'آنند' اور مورخ، غالباً کول؛ رشی از نالسرود ر غالباً لاجپت رائے 'سفیر صلح' غالباً کول؛ اور وہ اصلاحی مضامین غالباً چکبست، کول، یا لاجپت رائے کے ہیں جو افسانوی پیرائے میں لکھے گئے ہیں۔

(۶)

## صبح امید کے مشتملات کا موضوع وار اشاریہ :- (اس طرح ہے: ۱/۲ = جلد ششم کا پہلا شمارہ)

**شرق اوسط:** مابعد جنگ اور مشرق وسطیٰ ترکی (بذیل 'مرقع عالم' - از کشن پرشاد کول) ۶/۱-ترکی اور یورپ ('مسلم') ۳/۴- دولت عثمانیہ اور مسئلہ خلافت (ابوالحسنات ندوی 'دارالمصنفین' اعظم گڑھ) ۴/۱-۲ (ص ۱۷ تا ۲۵، لکھی کتابت میں) مصریوں کی زندہ دلی (عبدالرزاق ندوی ملیح آبادی) ۳/۱-۲؛ جامع ازہر کی سیاست ('مسلم') ۵/۳- مسئلہ مصر (عبدالرزاق ندوی = ملیح آبادی) ۴/۴؛ ۵/۱، ۴- مصر انگریزی احتلال سے پہلے (ابوالخیر مودودی) ۴/۶؛ ۵/۱- مصر قدیم پر ایک نظر (شبیر حسن مارہروی) ۵/۵ ایران کی قسمت کا فیصلہ (مرزا ماژندرانی) ۶/۳؛ پریس کمیونک: عراق کے بارے میں حکومت ہند کی وضاحت ۶/۳؛ مرقع عالم نمبر ۲ (کشن پرشاد کول) ۶/۲ —— مجملاً دوسرے امور کے ساتھ مصر کا خصوصی ذکر۔

**مذاہب:** ہندومت (شبیر حسن مارہروی) ۶/۲؛ بدھ مت (ایضاً) ۶/۵-

**سیاسی نظریات:** سوشلزم (کشن پرشاد کول) ۴/۵، ۶؛ ۵/۱، ۲-۳؛ بولشیوزم ('مورخ')؛ انقلاب روس (کشن پرشاد کول) ۴/۲، ۳/۶؛ ۴/۳؛ فلسفۂ انقلاب (مطلب حسین) ۶/۱

**بیرونی ممالک :** نئی دنیا (لالہ لاجپت رائے) ۴/ ۱-۲ ؛ "... اس نئی دنیا میں کوئی بھوک اور پیاس سے نہیں مرے گا ..." — طرزِ انشا کے لحاظ سے بھی مضمون بہت اہم ہے ؛ مرقعِ عالم ۱۹۲۰ء (کشن پرشاد کول) ۱/۲ — چار بڑوں امریکا، برطانیا، جاپان اور روس کا ذکر ؛ مصر، آئرلینڈ، ہند کا ذکر ؛ جنگ کے اسباب اور مجوزہ تدابیرِ علاج (عبدالماجد، دریابادی) ۴/۱-۲ ؛ انجمن بین الاقوام : لیگ آف دی نیشن (مدیرِ صبح) ۲/۱
انقلابِ فرنگ (مدیرِ صبح) ۱/۲ -

## ہند و سماج میں اصلاح :

سروجنی کی سرگذشت : چندر موہنی کا ریویو : بیوی کا خط میاں کے نام (شادی کا مسئلہ) ۲/۵
لیلا کا خط بھائی کے نام (لیلا) ۳/۵ ؛ عورتیں اور رسم و رواج (لیلا) ۲/۲ — انوکھی تجویز : پرمانا دکھ، ۱، اور سروجنی کی سرگذشت پر چندر موہنی کا ریویو (از برگِ خزاں رسیدہ) ۳/۱-۲
— لکھا ہے کہ 'صبحِ امید' اعتدال پسندوں کا رسالہ ہے ' پھر یہ رویہ کیوں نہ برتا گیا - یعنی یہ لکھنے پر کہ ہندوؤں کے قواعدِ شادی ایسے ناقص ہیں جن کی وجہ سے عورتوں کی زندگی تلخ ہو' صاحبِ مضمون کو اعتراض ہے '

## وطن پرستی :

مذہب اور وطن پرستی (بشیر حسین زیدی = کرنل زیدی) ۳/۴ (— ایڈیٹر نے گوکھلے کے سلسلے میں اپنا اختلافی نوٹ دیا ہے) حکومت کی مداخلت اور اس کے حدود (عبدالماجد = دریابادی) ۳/۵ ؛ وطنیت اور اس کے مختلف مظاہر (سعید انصاری ندوی) ۳/۵

## تعلیم :

قومی تعلیم (لاجپت رائے) ۴/۳، ۴ ؛ — اڈلٹ اسکول (و۔ پ۔ لکھنوی) ۶/۲ ؛
کلکتہ یونیورسٹی کمیشن کی رپورٹ — ترجمہ از موڈرن ریویو (بلرام کرشن ماتھر) ۴/۵ ؛ ۵/۱ ،
حقیقت و قومیت (محمد عبدالحق، مصنفِ اساسِ تعلیم) ۲/۶ ؛ ۳/۴ ؛ عادت (چھوٹے بچوں کی پرورش اور نگہداشت کی اہمیت : از محمد عبدالحق) ۳/۶ ؛ بچوں کی پرورش و تعلیم قومی نقطۂ نظر سے (محمد عبدالحق) ۳/۲ ؛ جاپان کا طرزِ تعلیم (معلم) ۵/۶ ؛ فرانس کا طرزِ تعلیم (معلم) ۶/۴

## اقتصادیات :-

ہند کا افلاس کیونکر دور ہو (جے۔ آر۔ رائے) ۵/۲-۳ ؛ ملکِ ہند کی اقتصادی ترقی کے وسائل اور تجاویز (جے۔ آر۔ رائے) ۵/۵ ؛ مالیۂ ہند کے مسائل ؛ حکومت کی آمدنی اور اخراجات (جے۔ آر۔ رائے) ۶/۴ ؛ ہمارے اقتصادی مسائل اور ان کا سمجھاؤ (جے۔ آر۔ رائے) ۶/۵ ؛ ہندوستانی کرنسی یا مسئلۂ زر (مقبول احمد) ۴/۵

## رگھوکل تلک : کاغذی سکے (نوٹوں کے چلن پر) ۲/۱-۲

— اس امر کے پیش نظر کہ 'صبح امید' کی فائل میں مسٹر رگھوکل تلک کے سوا اور کوئی ہمارے درمیان موجود نہیں ہے، اس مضمون کے کچھ اقتباسات دیے جاتے ہیں جس سے صاحب مضمون کے اسلوب تحریر کا اندازہ کیا جا سکے۔ یہ اردو میں ان کا پہلا مضمون ہے۔

— یوں تو ہر ملک میں نوٹوں کا رواج مدت سے ہے مگر دوران جنگ میں ان کی تعداد اس قدر بڑھ گئی ہے کہ اندازہ ہونا مشکل ہے۔ انگلستان میں آج کل تو سونے کے سکے قریب قریب نایاب ہیں۔ خام لین دین نوٹوں کے ذریعہ ہوتا ہے۔ ہندوستان میں بھی بالکل یہی حال ہے جہاں دیکھو نوٹ ہی نوٹ نظر آتے ہیں۔ فی الحقیقت ہم نوٹ استعمال کرنے کے اس قدر عادی ہو گئے ہیں کہ ان کی اہمیت کا بخوبی اندازہ نہیں کر سکتے۔ ماہرین علم معاشیات کے سوائے بہت ہی کم لوگ جانتے ہیں کہ نوٹ کب اور کیسے ایجاد ہوئے، کس طرح ان کا رواج تمام دنیا میں پھیل گیا اور ان کے استعمال میں کیا خوبیاں اور کیا برائیاں ہیں۔ گورنمنٹ کی مرضی اور حکم نوٹوں کے رواج کا خاص سبب سمجھا جاتا ہے۔ اصل یہ ہے کہ نوٹوں کا استعمال چند ایسے اقتصادی اصولوں پر مبنی ہے کہ جن کو گورنمنٹ ایک لمحہ کے لیے بھی نظر انداز نہیں کر سکتی۔ یہ اصول اس قدر دقیق اور پیچیدہ ہیں کہ ان کی مفصل تشریح کے لیے ایک الگ کتاب درکار ہے۔ اس مختصر مضمون میں ان اصطلاحی مباحث کو چھیڑنا زیادہ مفید نہ ہوگا۔ یہاں صرف نوٹوں کے متعلق چند ضروری اور دلچسپ باتیں بتانے کی کوشش کی گئی ہے۔

کاغذی نوٹوں کا استعمال زر (Money) کی ایک ایسی خصوصیت پر مبنی ہے جو روپیہ، اشرفی، نوٹ وغیرہ سب میں یکساں موجود ہے۔ اس سے پہلے کہ نوٹوں کے متعلق کچھ اور بتایا جائے، اس خصوصیت کا ذہن نشین کر لینا نہایت ضروری ہے۔

زر صرف خرید و فروخت کا ذریعہ ہے۔ فی نفسہٖ اس سے زندگی کی ایک ضرورت بھی پوری نہیں ہو سکتی۔ اگر ہم اپنی محنت کے معاوضے میں روپیہ لینا چاہتے ہیں تو ہمارا صرف یہی مقصد ہوتا ہے کہ وہ روپیہ دوسرے لوگوں کو دے کر اپنی ضروریات کی چیزیں ہم پہنچائیں جو روپیہ پس انداز کیا جاتا ہے اس کا بھی صرف یہی منشا ہوتا ہے کہ وہ آئندہ ضرورت کی چیزیں خریدنے میں صرف کیا جائے۔ ایسی صورت میں زر سونے کا ہو یا چاندی کا، چمڑے کا ہو یا کاغذ کا، اگر ہم اس سے بازار میں جا کر چیزیں خرید سکتے ہیں تو ہمارے لیے ذرہ برابر فرق نہیں پڑتا۔ جو چیز ہم ایک چاندی کے روپے سے خریدتے ہیں اگر وہی چیز ایک روپیہ کے نوٹ سے خریدی جا سکتی ہے،

ہمارے نزدیک دونوں یکساں ہیں۔ بس یہ امر کہ زر صرف آلۂ مبادلہ ہے اور ہر چیز جو آلۂ مبادلہ کے طور پر کام کر سکتی ہے زر ہے نوٹوں کے وجود کا خاص سبب ہے ....

کاغذ کا استعمال زر کے طور پر سب سے پہلے تیرھویں صدی عیسوی میں شروع ہوا۔ اس سے پہلے کاغذ کا وجود ہی نہ تھا۔ مشہور سیاح مارکو پولو نے جو ۱۲۷۵ء کے قریب چین گیا تھا۔ لکھا ہے کہ میں نے اس ملک میں نئی قسم کے سکے دیکھے جو مربع شکل کے ہیں اور ایک درخت کی باریک چھال سے تیار کئے جاتے ہیں۔ یہ سکے ملک میں عام طور پر رائج ہیں اور اگر کوئی شخص ان کے لینے میں حجت کرتا ہے یا جعلی سکے تیار کرتا ہے تو اس کے لیے موت کی سزا مقرر ہے۔ یہی کاغذ کے نوٹوں کی ابتدا تھی۔ ایشیائی قوموں میں اہل ایران اور اہل تاتار نوٹوں کے استعمال سے خوب واقف تھے۔ سر جان مانڈ یول جنہوں نے چودھویں صدی عیسوی میں تاتار کا سفر کیا تھا لکھتے ہیں کہ وہاں کے بادشاہ کے حکم سے چمڑے اور کاغذ کے سکے جاری تھے اور جب سکے گھستے گھستے بیکار ہو جاتے تھے تو ان کے عوض خزانے سے نئے سکے مل جاتے تھے۔ رفتہ رفتہ تقلید کی ہوا نوٹوں کو یورپ تک اڑا لے گئی اور جیسے جیسے اس کے فوائد اور خوبیاں محسوس ہوتی گئیں تمام ملکوں میں یکے بعد دیگرے ان کا رواج پھیلتا گیا۔ یہاں تک کہ آج کل لین دین کے تمام بڑے معاملات نوٹوں کے ذریعہ سے طے ہوتے ہیں اور زر فلزائی کا استعمال روزمرہ کی خرید و فروخت میں برائے نام رہ گیا ہے۔

ہندوستان نوٹوں کے مرض متعدی سے مدت تک محفوظ رہا۔ سلاطین مغلیہ نوٹوں کے اصول سے واقف تو ضرور ہوں گے مگر یہاں چاندی سونے کی افراط تھی اس لیے اس زمانہ میں زر کاغذی کی ضرورت ہی محسوس نہ ہوتی ہوگی۔ البتہ انگریزوں کے ساتھ جہاں ہندوستان میں مغربی تہذیب کی بہت سی خصوصیات آئیں وہاں نوٹ بھی آئے ...

علم المعیشت کا ایک مشہور مسئلہ ہے کہ جس قدر زر دائر کی تعداد بڑھتی ہے اسی نسبت سے اشیا گراں ہو جاتی ہیں۔ بشرطیکہ اس اثنا میں اور کسی قسم کی تبدیلی واقع نہ ہوئی ہو۔ اگر ہندوستان وہی ہندوستان ہوتا جو ۱۹۱۳ء میں تھا تو ہم بلاشک کہہ سکتے کہ یہ سب کچھ نوٹوں ہی کی کرتوت ہے لیکن جیسا کہ میں نے اوپر بیان کیا ہے زندگی کا کوئی شعبہ ایسا نہیں ہے جو جنگ سے متاثر نہ ہوا ہو۔ ہندوستان کی حرفت (Industry) اور دستکاری (Manufacture) نے جنگ کی وجہ سے یقیناً ترقی کی ہے۔ ہر روز نئی ملز اور فیکٹریاں کثیر سامانوں کے ساتھ قائم ہوتی ہیں اور ان سب کے معنی یہ ہیں کہ روپیہ کی پہلے سے زیادہ ضرورت ہے۔ رہی اشیا کی گرانی یہ یقیناً ایک

افسوسناک مصیبت ہے لیکن اگر ہم اور ملکوں سے مقابلہ کریں تو ہمیں اب بھی شکر کا موقع ہے۔ جب تمام دنیا میں چیزیں گراں ہیں اور ہندوستان کا تجارتی حیثیت سے تمام دنیا سے تعلق ہے تو یہاں بھی چیزوں کا گراں ہونا لازمی ہے۔ اگر اس گرانی کا کچھ انسداد ہو سکتا ہے تو نوٹوں یا روپیہ میں کمی یا زیادتی کرنے سے نہیں کیونکہ یہ موجودہ صورت میں گورنمنٹ کے قابو سے باہر ہے بلکہ تجارت خارجی کے متعلق قوانین میں ایسی ترمیم کرنے سے جو ہندوستان کے لیے مفید ہو۔ یہ ماننا پڑے گا کہ زر دائر کی تعداد میں ایک حد تک نامناسب زیادتی ضرور کی گئی ہے سو اس کی کچھ تلافی اس طرح ممکن ہے کہ گورنمنٹ کے ان ملازمین کی تنخواہوں میں جو آسانی سے گزر نہیں کر سکتے (ممبران سول سروس اس سے مستثنیٰ ہیں) حسب ضرورت اضافہ کر دیا جائے اس سے جو گورنمنٹ کے اخراجات میں زیادتی ہوگی، وہ ایک ایسے ٹیکس سے پوری ہو سکتی ہے جو آسودہ حال لوگوں سے وصول کرنا چاہیے خصوصاً ان لوگوں سے جو چیزوں کی گرانی سے ناجائز طور پر مستفید ہوتے ہیں۔

انتفاخ زر (Inflation of money) یعنی زر دائر کا ضرورت سے زیادہ بڑھ جانا ایک قسم کی مصیبت ہے اور جس حد تک بھی ہندوستان میں نظر آتی ہے قابل افسوس ہے۔ ایسی صورت غالباً پیش نہ آتی اگر ہندوستان میں زر کاغذی سے متعلق ضرورت زیادہ عقلمندی سے کام نہ لیا گیا ہوتا۔۔

آلہ مبادلہ کو تغیر پذیر (Elastic) بنانے کا ایک اور طریقہ یہ ہے کہ لین دین میں چیکوں (cheque) کے استعمال کو جہاں تک ممکن ہو وسعت دی جائے۔ سخت تعجب ہے کہ گورنمنٹ نے لوگوں کو چیکوں کے استعمال سے مانوس کرنے کی مطلق کوشش نہیں کی۔ حالانکہ اس کا استعمال اور ملکوں میں بے حد مفید ثابت ہوا۔ ایک طریقہ چیکوں کے استعمال بڑھانے کا یہ ہو سکتا ہے کہ ان پر جو اسٹامپ ٹیکس ہے یہ معاف کر دیا جائے۔ اس سے جو گورنمنٹ کے محاصل میں کمی ہوگی اس سے کئی گنا فائدہ ملک کو پہنچے گا۔ بہرحال ان معاملات پر زیادہ مفصل بحث کرنا اس وقت زیادہ کارآمد نہ ہوگا، کیونکہ یہ باتیں آج کل کرنسی کمیشن کے سامنے پیش ہیں۔ اس کمیشن کا بظاہر سیاسی معاملات سے کچھ واسطہ نہیں ہے اس لیے شاید وہاں تعصب اور جانبداری کا گزر نہ ہو سکے گا اور تمام معاملات پر نہایت تحقیق اور تدقیق کے ساتھ غور کیا جائے گا۔ امید ہے کہ جہاں اور معاملات کے متعلق تجاویز پیش کی جائیں گی وہاں ہندوستان کے نظام زر کاغذی کی خرابیوں کو بھی دور کرنے کی کوشش کی جائے گی۔

('صبح امید' جنوری - فروری ۱۹۲۰ء

صفحہ ۷۶ - ۸۵)

## قومی سیاسیات :

جمہور فلاطون (منشی دھنپت رائے = پریم چند) ۳/۶ — ایک ہی زمانہ میں اُردو کے دو صاحبوں نے اس سے دلچسپی لی، ایک پریم چند دوسرے ذاکر حسین۔ مضمون کو قومی سیاسیات کے پس منظر میں پڑھنا چاہیے ؛ مہاتما گاندھی اور ان کی تعلیم (عبد الماجد) ۳/۶ ؛ مہاتما گاندھی کا فلسفہ (مضمون تنقید و توصیف کا خوبصورت امتزاج ہے۔ گاندھی جی کے یہاں جو اینٹی ماڈرن عناصر ہیں ان کی تنقید اور جو جد و جہد ہے ہر دلعزیزی ہے اسکی تعریف (از کشن پرشاد کول) ۶/۵ کانگریس کا کچا چٹھا (رشی از مان سرورد) ۲/۲ ظریفانہ اور طنزیہ مضمون ؛ مان کو آپریشن اور اقتصادیات (جے۔ آر۔ رائے) ۲/۶ — (اکیس صفحے کا بھرپور مضمون)؛ سائمن کمیشن رپورٹ اور گورنمنٹ ہند کے مراسلے (شام ناتھ مشران) ۲/۱-۳ ؛ سر شنکر نائر کا اختلافی نوٹ : آئینی اصلاحات ہند کے متعلق : ترجمہ ۳/۱۰۱-۳ ؛ جواہر ریزے : (لارڈ مارلے کی نئی تصنیف سے منٹو مارلے خط و کتابت کا ترجمہ مع مختصر تبصرے کے — از کول چکبست) ۱/۶ ؛ بال گنگادھر تلک (کے انتقال پر چکبست کی نظم) ۱/۵ ؛ ہماری آرزو کی پہلی منزل (کشن پرشاد کول) ۲/۱-۳ — (آئینی اصلاحات ہند بجائے ناقابل اطمینان اور مایوس کن ہونے کے قابل اطمینان اور حوصلہ افزا ہیں)؛ سرکار سے قطع تعلق (کشن پرشاد کول) ۱/۵ ؛ ریفارم بل (پنڈت پربھو ناتھ کنزرو) ۳/۱-۲ ؛ مجوزہ آئینی اصلاحات کے مخالف (صادق علی خاں) ۳/۱-۲ ؛ پنجاب کی مصیبت پر چند منتشر خیالات (لاجپت رائے) ۳/۴ ؛ آئینی اصلاحات ہند (کشن پرشاد کول) ۱/۳ ؛ ۲/۱ ؛ سیلف ڈٹرمینیشن (تیج بہادر سپرو) ۲/۱ ؛ ہندوستان میں جمہوریت کا آغاز، دور جدید اور ہمارا مستقبل (جے۔ آر۔ رائے) ۵/۶ ؛ سوراج (آنند) ۶/۵ ؛ رولٹ کمیٹی بل نمبر ۱ و بل نمبر ۲ (جگت نرائن) ۲/۳ ؛ شورش پنجاب (کشن پرشاد کول) ۲/۶ ؛ — شورش پنجاب و ما بعد (پنجابی) ۱/۵ ؛ نئے دور کا آغاز (اصلاحات پر) از کشن پرشاد کول) ۴/۶

### انشائیے / مضامین، افسانے :

مشرقی تہذیب (مغربی تہذیب کی بُرائی : از مطلب حسین) ۶/۴ ؛ شہر والے کی جاروب کشی (حسن نظامی) ۲/۱ ؛ روپیہ عالم سکرات

میں : سوشیل ازم کی نظروں سے (حسن نظامی) ۵/۲ ؛ محل سرائیں (آغا حیدر حسن علیگ دہلوی) ۵/۲-۳ — ماخوذ از علیگڑھ میگزین ؛ پس پردہ (آغا حیدر حسن) ۵/۶ ؛ خونِ حرمت (پریم چند) ۳/۳ ؛ آبحیات (از ہاتھوبک۔ ترجمہ از پریم چند) ۳/۴ — صبح امید کے انتخاب میں جس جگہ اس افسانہ کا متن چھپا ہے، وہاں یہ حوالہ رہ گیا ہے ؛ بعد از مرگ (پریم چند) ۵/۲-۳ ؛ روے سیاہ (پریم چند) ۵/۶ ؛ اردو افسانہ نگار اور افسانہ نگاری (یوسف الزماں آسیونی) — ہمارے معاصرین کے ذیل میں ۵/۶ ؛ 'زمانہ' اپریل ۱۹۲۱ء کے مضمون ادبِ اردو کا ذکر کرکے اس مضمون کے کچھ صفحے نقل کیے ہیں۔

**انتقادیات** : ادب الکاتب والشاعر: فارسی و عربی میں ہندی لفظ کا داخل کرنا علی حیدر طباطبائی = نظم طباطبائی) ۴/۱-۲ ؛ حضرت طباطبائی اور ادب الکاتب والشاعر (احمد علی شوق قدوائی) ۶/۳ ؛ دستی اور تحریک، ('ادیب' لکھنوی) ۵/۴ ؛ ('محقق' لکھنوی) ۵/۴ ؛ اعتراض مزید (احمد علی شوق قدوائی) ۴/۱-۲ ؛ گلزار رضواں (ٹھاکر پرشاد شاداں پرتاب گڑھی کے دیوان پر ایڈیٹر کا تبصرہ) ۲/۴ — "اپنے اپنے کلام کو موزونیت کی قید سے آزاد کردیا ہے" — ایک شعر... جو موزوں ہے اس پر لکھا ہے کہ یا تو "سہواً لکھا گیا - یا" ابتدائی کلام "ہے")۔

مکتوب سجاد حیدر یلدرم :

'عالم ہمہ افسانہ ما دارد و ما ہیچ'، کے عنوان سے 'صبح امید' کے بارے میں مختلف اخبارات ورسائل نے یا مشاہیر قوم نے جو رائیں ظاہر کیں، وہ وقتاً فوقتاً اس عنوان سے نقل کی جاتی رہیں۔ اسی ذیل میں ایک شمارہ میں سید سجاد حیدر یلدرم کا مندرجہ ذیل خط دیا ہے :

"صبح امید" کا ۔ مضامین جیسی کہ امید تھی نہایت عمدہ ہیں۔ ڈاکٹر تیغ بہادر سپرو کا مضمون ایک نہایت ہی عمدہ مبحث پر ہے اور مجھے اس کے ایک ایک لفظ سے اتفاق ہے۔ 'صبح امید' کی چھپائی اور کتابت دونوں دیدہ زیب ہیں۔ میں انشاءاللہ فرصت میں بیٹھ کر کوئی مضمون لکھوں گا اور حاضر کروں گا۔ رواداری کا مضمون پیش کرنا نہیں بچا ہتا۔"

**تاجور اور عزیز لکھنوی** :۔ 'ہمارے معاصرین' کے ذیل میں تبصرہ کرتے ہوئے چکبست نے لکھا ہے :

"مولانا تاجور ایڈیٹر رسالہ مخزن نے حضرت عزیز لکھنوی کے 'گلکدہ' کی خوب خوب دھجیاں اڑائی ہیں۔ کتاب کے بعض صفحوں سے ایک یا دو یا چند اشعار لے کر نکتہ چینی اور بعض اشعار کی اصلاح ہوئی ہے۔ اس میں شبہ نہیں کہ سب اشعار کی نکتہ چینی صحیح طور سے کی گئی ہے اور بعض مقامات پر اصلاح نے شعر کو بنا دیا ہے۔ لیکن ہم اس طرز تبصرہ کے قائل نہیں۔ بجائے اس کے جناب عزیز کے کلام پر تبصرہ ہوتا ان کی شاعری پر کچھ لکھا جاتا، طرز کلام مذاق سخن اور تخیل شاعرانہ کے بارے میں مدلل بحث کی جاتی اور مقابلہ و موازنہ کر کے دکھایا جاتا کہ اپنے ہمعصروں میں ان کا کیا رتبہ ہے کہ جو . . . . . . . . . تنقید کلام کا صحیح معیار ہے، مولانا تاجور نے شاعر کی تصنیف سے چند اشعار لے کر ان کی دھجیاں اڑائی ہیں اور اپنے طرز تحریر سے نہایت عامیانہ مذاق کا ثبوت دیا ہے .... اردو کے کسی شاعر کا کلام اس مرتبہ کا ہے کہ جس کے دیوان سے چند اشعار لے کر نکتہ چینی یا اصلاح نہ کی جاسکتی ہو ...

کاؤنٹ لیوٹالسٹائی (ترجمہ: از ضیاء الدین احمد برنی) ۲/۳، ۴؛ سر سالار جنگ کے یادگاری واقعات (نواب ذوالقدر جنگ بہادر) ۱/۱، ۲، ۳؛ مذاق ادب کی قومی کشش (تیج بہادر سپرو) ۱/۱

حضرت مشتاق مرحوم (نوبت رائے نظر) ۳/۶؛ کلام جوش (ایڈیٹر) ۶/۲؛ دفاع بیودی (حسرت موہانی) ۲/۲؛ یاران طریقت کی یاد میں (نوبت رائے نظر، ایڈیٹر اودھ اخبار) ۴/۴؛ مشاعرے (احمد علی شوق قدوائی) ۱/۱؛ گلکدۂ عزیز پر تبصرے کے ذیل میں (ایڈیٹر) ۲/۶ "رسالہ معیار کی بدولت جو بزم سخن لکھنؤ میں قائم ہوئی تھی۔ حضرت عزیز اسی بزم کے ایک چراغ ہیں۔ 'معیار' کے شعرا نے قدیم رنگ کی غزلگوئی سے کسی قدر الگ ہٹ کر اپنا رنگ سخن قائم کیا تھا۔ حضرت عزیز بھی اس تحریک کے معین و مددگار تھے۔"

## زبان:

اردو کا مستقبل (ابو الخیر مودودی) "(مضمون شائع کرنے کے یہ معنی نہیں ہیں کہ ہمیں صاحب مضمون کی ہر ایک رائے سے اتفاق ہے)" ہماری زبان (لالہ لاجپت رائے) ۴/۳۔

### زبان اور متحدہ قومیت کا مسئلہ (ایڈیٹر)

مولانا سلیمان کا خیال بھی ہندوستان کی ایک مشترکہ زبان کی بحث کے متعلق وہی ہے جو آج کل فی زمانہ رائج ہے۔ ہندی کے حامی چاہتے ہیں کہ ہندی تمام ملک کی مشترکہ زبان قرار دی جائے اور اردو کے حامی اردو کے متعلق یہی دعویٰ اور ارادہ رکھتے ہیں۔ مولانا سلیمان اس بحث کے متعلق فرماتے ہیں:

"آج کل ایک متحدہ ہندوستان کی بنیاد ڈالی جارہی ہے اور ہندوستانیوں کی ایک متحدہ قومیت کی تعمیر کی فکریں ہو رہی ہیں۔ ملک کے لئے ایک متحدہ زبان سے چارہ نہیں۔ کسی قوم کے اتحاد کے صرف تین عناصر ہیں۔ نسل، مذہب اور زبان۔ نسل کے لحاظ سے تو ہندوستان دنیا کی قوموں کا مجموعہ ہے۔ اس لیے اتحاد سرے سے مفقود۔ مذہب کا اتحاد ناممکن ہے۔ لے دے کے صرف ایک زبان رہ گئی ہے اگر وہ بھی ایک نہ ہو تو متحدہ قومیت کی دیوار کی اینٹیں کس مسالے سے پیوست ہوں گی۔"

"مولانا موصوف نے بلا کسی دلیل پیش کیے ہوئے لیکن حقیقت حال کا نہایت صحیح اندازہ کرکے یہ فیصلہ صادر کیا ہے کہ ہندوستان میں نسل اور مذہب کا اتحاد غیر ممکن ہے لیکن نہ معلوم کس وجہ سے ان کو اس کے یقین کرنے اور اقرار کرنے میں تکلف ہے کہ مشترک زبان کا خیال بھی اسی قدر ناممکن العمل بلکہ غیر ممکن ہے کہ جس قدر نسل و مذہب کا اتحاد۔ رہا اس امر کا جواب کہ "اگر زبان بھی ایک نہ ہو تو متحدہ قومیت کی دیوار کی اینٹیں کس مسالے سے پیوست ہوں گی" بآسانی یہ دیا جاسکتا ہے کہ اغیار کی غلامی کی ذلتوں اور مجبوریوں کا احساس، آزادی اور خودمختاری کے ارمانوں کی تڑپ، اپنی منزل مقصود اور اس کے مصائب اور دشواریوں کے دوش بدوش مقابلہ کرنے کی یاد۔ اور دوسرے مشترک قومی اور ملکی اغراض و مقاصد کا خیال کہ جس نے پچھلے چند سال سے نیز ہندو اور مسلمانوں کو باوصف اس کے کہ اتحاد کے تینوں عناصر مفقود ہیں میدان مقابلہ میں یک دل و یک زبان کرکے ملکی آزادی اور خودمختاری کے لیے سینہ سپر بنا دیا اور قومی عمارت کی بنیادیں پختہ کردیں۔ وہی خیال، وہی جذبہ، وہی ولولہ وہی احساس کہ جس کو زبان انگریزی میں دوسرے الفاظ میں "community of interests sentiment" کہتے ہیں مسالے کی شکل میں متحدہ قومیت کی عمارت کی دیواروں کی اینٹوں کو بھی پیوست کرے گا۔ یورپ میں سوئٹزرلینڈ کی مثال موجود ہے جو لوگ وہاں بستے ہیں جرمن، فرنچ، اور اٹالین نسل سے ہیں اور مختلف بانیں بولتے ہیں مذہب بھی ایک نہیں مگر تاہم وہ تمام ایک قوم اور ایک ملک کے باشندے ہیں اور سوئس کہلاتے ہیں۔ وہ کون سا عنصر ہے کہ جو ان مختلف اجزائے قومی کو ایک شیرازے میں باندھے ہوئے ہے؟ اگر وہ اپنی مختلف زبانیں رائج رکھتے ہوئے فرانسیسی زبان کو مشترک زبان بنائے ہوئے ہیں تو ہم اپنی مختلف زبانوں کو رائج رکھتے ہوئے انگریزی زبان کو مشترک زبان بناکر اپنی متحدہ قومیت اور آزادی کی عمارت کیوں نہ کھڑی کر سکتے۔ متحدہ قومیت اور آزادی کی دشوار منزلوں کو اس الجھے ہوئے مسئلہ میں اور زیادہ الجھا کر دشوار ترین بنانا دانشمندی نہیں۔ اردو اور ہندی کے حامی بغیر اس الجھن میں پڑے ہوئے، دونوں زبان کو کافی مرتبہ اور عروج پر پہنچا سکتے ہیں۔ اپنے ہی ملک میں بنگالی اور گجراتی زبان کی طرف نگاہ اٹھا کر ڈالیے اور شرمائیے۔" (سدا بہار مضمون میں سید سلیمان ندوی کے مضمون پر تبصرہ کر دیا ہے)

**تاریخ:** شاہانِ اودھ (مرزا ماشٔ ندرانی) ۴/۵ ؛ سلطنت اودھ سے انگریزوں کا تعلق (مرزا ماشٔ ندرانی) ۴/۶ ؛ سلطنت اودھ میں ہندوؤں کا حصہ (سید سلیمان ندوی) ۲/۴ ؛ مراسلہ: اورنگ زیب پر چکبست کی تنقید کے جواب میں (وشنو پرشاد فدا) ۳/۳ — (چکبست نے ہمارے معاصرین کے ذیل میں اورنگ زیب پر فدا کے مضمون کے بارے میں اعتراضات کیے تھے۔ اس مضمون کے آخر میں بھی ایڈیٹر کا نوٹ ہے) ؛ ہندو مصنفین اردو (عبدالماجد دریا بادی) ؛ (یہ مضمون دستیاب شماروں میں موجود نہیں۔ آپ بیتی ص ۲۱۵ پر حوالہ ہے) ۔

**کتابیں:** "صبح امید" میں مندرجہ ذیل کتابوں پر ریویو ہوا۔

مبادی علم الانسان (عبدالماجد) ؛ اساس تعلیم (محمد عبدالحق) ؛ انقلاب الامم (عبدالسلام ندوی) ؛ گلزار رضوان (شاداں پرتاب گڑھی کا دیوان) ؛ گنجینہ (شوق قدوائی) ، انتخاب کلام میر (عبدالحق) مجموعۂ کلام شبلی ؛ مشاطۂ سخن (صفدر مرزاپوری) ؛ بچوں کا اخبار (مرتبہ منشی محبوب عالم) ۲/۲ ؛ تذکرۂ آب بقا (عشرت) ۲/۴ ؛ ← پریم پچیسی ج ۲ ، روٹھی رانی (پریم چند) ؛ بھولی (عشرت) ؛ نصائح جانکیہ۔ دسینت و شکنتلا۔ نیرنگ خیال (اقبال ورما سحر) ؛ جان کی دشمن مکھی (اسد اللہ حیدر آبادی) ؛ مذہب اور تلوار (اکبر شاہ صاحب نجیب آبادی ۲/۵ ؛ خورشید محشر (کلام محشر لکھنوی) ، گہوارۂ تمدن (نیاز) ، کلام محروم (تلوک چند ، ج ۲) روح الاجتماع (یونس زنگی محلی) ، تاریخ اخلاق یورپ (عبدالماجد) ، رسالہ بھوپال (محمد امین زبیری) ، دیوان غالب (نظامی بدایوں) رپورٹ انجمن ترقی اُردو (۱۹۱۹ء) ۴/۱-۲ ؛ گلکدہ (عزیز لکھنوی) ؛ مرقع عبرت : ج ۲ (علی احمد) ؛ دیوان حسرت موہانی : ج ۴ ؛ مشاہدات زنداں (حسرت) کلام جوہر (محمد علی جوہر) ؛ چند اہم خطوط (محمد علی ، شوکت علی وغیرہ) ؛ رہنمائے کشمیر (محمد الدین فوق) نکات غالب (نظامی پریس) ؛ پارہ ہائے جگر (کیفی چریاکوٹی کی چند نظمیں) ؛ سوراج (انڈین ہوم رول مصنفہ گاندھی جی ، ترجمہ از نجیب اشرف ندوی) ؛ سمرنا میں یونانی مظالم (شائع کردہ انجمن عثمانی سوئٹزرلینڈ ، ترجمۂ مولانا ابوالاعلیٰ مودودی) ۶/۴۔

جن رسائل واخبارات نے صبح امید پر تبصرے کیے اور صبح امید نے ان کا نوٹس لیا اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ وہ اس عہد کے ممتاز اُردو پرچے تھے ان کے نام یہ ہیں :

وکیل (امرتسر) ، خطیب (دہلی) ، معارف ، مشرق (گورکھپور) ، مخزن ، علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ

گزٹ، ذوالقرنین (بدایوں)، ہمدم (لکھنؤ)، آگرہ اخبار (آگرہ)؛

'رفتارِ قوم' کے ذیل میں ۳/۶ میں 'روزگار' (لکھنؤ) پرشنرزہ جودھیا پرشاد گمار کی ادارت میں جنوری ۱۹۲۰ء سے نکلے گا؛ مخزن، کہکشاں، الناظر کئی ماہ ہوئے بند ہو چکے۔ اب نقیب اور دلکش بھی نہیں آ رہے ہیں۔ ان کی طرف سے بھی اندیشہ ۔ (ہمارے معاصرین' ۶/۴)

ہوم رول لائبریری کے اشتہار (۲/۴) میں سرونٹس آف انڈیا سوسائٹی کی طرف سے شائع کردہ، ۲۰ کتابچوں کے نام مِل جاتے ہیں۔ اس لیے انہیں تمام و کمال نقل کر دینا فائدہ سے خالی نہ ہوگا؛

"ہوم رول لائبریری۔ زیرِ اہتمام سرونٹس آف انڈیا سوسائٹی۔

"ہندوستانی پریس لکھنؤ نے پولیٹیکل پمفلٹوں کا ایک سٹ ہوم رول لائبریری کے نام سے شائع کیا ہے (قیمت دو روپے فی سٹ)؛۔

(۱) مسز بسنٹ کا آخری پیام (۲) ہوم رول۔ از مسز بسنٹ (۳) کانگریس کا کام (۴) ہندوستان قدیم کی شان صدر استقبالیہ کمیٹی کا ایڈریس (لکھنؤ کانگریس) از پنڈت جگت نرائن۔ (۵) ہوم رول۔ از شری نواس شاستری (۶) ہم کیا چاہتے ہیں (مدن موہن مالویہ) (۷) سلف گورنمنٹ یا ہوم رول۔ (از چنتامنی) (۸) کیا ہندوستان نوآبادیوں کا غلام بنے گا۔ از پولک (۹) اصلاحات بعد از جنگ (۱۰) کانگریس اور لیگ کی اسکیم (۱۱) وطن کا راگ، از چکبست لکھنوی: یعنی ان تمام نظموں کا مجموعہ جو ... چکبست صاحب نے ہوم رول پر تصنیف فرمائی (۱۲) سدیشی تحریک۔ از گوکھلے مرحوم (۱۳) ہندو مسلمانوں کا اتحاد (۔ از ایضاً) (۱۴) طلبا اور پالیٹکس۔ از ایضاً (۱۵) مشاہیرِ قوم کی تقریریں: یعنی کُل وہ تقریریں جو لکھنؤ کی کانگریس میں مسز بسنٹ، مسٹر سریندر ناتھ بنرجی، مسٹر مظہر الحق، مسٹر تلک، مسٹر بپن چندر پال، مسٹر دین شاہ وچھا وغیرہ نے فرمائی تھیں) (۱۶) سوانح عمری مسز بسنٹ۔ از پنڈت برجناتھ شرفہ مع تصویر، (۱۷) کیا ہندوستان نوآبادیوں کا غلام بنے گا۔ از تلک (۱۸) سوراج اور خواتینِ قوم۔ از دھیش نرائن تیواری (۱۹) مسٹر جناح کا ایڈریس مسلم لیگ (۲۰) وزیرِ ہند کیا کہتے ہیں۔

اشتہارات میں جہاں چکبست کے ڈراما 'کملا'، لکھنؤ کے اخبار 'ہندوستانی' دو اہم رسالوں 'نقیب' اور 'زمانہ'، حسرت موہانی کے ماہنامہ 'تذکرۃ الشعرا (علی گڑھ)'

مسٹر گوکھلے کی تقریریں (مع دیباچہ چکبست) ہوم رول لائبریری کے تحت شائع شدہ کتابوں کا اشتہار ہے۔ وہاں ایک اشتہار اودھ شفاخانہ لکھنؤ کا یہ بھی ہے: کیا آپکو لطف زندگی حاصل ہے" (۲/۲) ؛ اور ایک اور اشتہار "قوت کی گولیاں" اور "طاقت کا بجلی بیلٹ" (۲/۲)

## رفتار قوم :-

[ اس عنوان سے چکبست کے قلم سے مستقل کئی کئی صفحے کے طویل شذرات ہر پرچے میں شامل رہتے تھے۔ یہ گویا ایڈیٹوریل نوٹ ہوتے تھے۔ اس عہد کی لبرل سیاسیات اور نقطہ نظر کو سمجھنے کے لیے ان کا مطالعہ ناگزیر ہے۔ ذیل میں اس کا اشاریہ دیا جا رہا ہے ]

پہلا شمارہ، اکتوبر ۱۹۱۸ء : ۱/۱:

پولٹیکل سراسیمگی ("اہل وطن کی خانہ جنگیاں")۔ اعتدال پسند طبقہ کی مجبوریاں ("قوموں کی زندگی میں ایسے مواقع پیش آتے ہیں، جب قلت رائے کے حامیوں کو کثرت رائے کے ہنگامہ سے ہٹ کر اپنی آواز بلند کرنا ہوتی ہے")۔ تعجیل پسند فرقہ کا مسلک (اس طبقہ کے چار بڑے ستون ہیں، مسٹر تلک، مسز بسنٹ، اور موتی لال گھوش)۔ اصلاح کے پردے میں قطعی اختلاف۔ اصولی اختلاف کے دو پہلو۔ لبرل کانفرنس کی ضرورت۔ اختلاف رائے کے کانٹے۔ کانگریس کا اجلاس خاص۔ مسٹر گاندھی کے مقولہ کی صداقت۔ مسلم لیگ (لیگ کی منظور کردہ تجاویز میں کانگریس کے مسلک سے زیادہ اعتدال پسندی کا رنگ نظر آتا ہے") ۱/۱

کونسل عالیہ، سر سریندر ناتھ بنرجی کی تجویز (وزیر ہند اور وائسرائے کا شکریہ ادا کیا ہے) ۱/۱؛ باغیانہ تحریک کے کانٹے (رولٹ کمیٹی رپورٹ کی اشاعت پر) انجمن خادمان ہند پر مسز بسنٹ کی نظر عنایت۔ ۱/۱؛ مسٹر پٹیل کا مسودۂ قانون (پٹیل کونسل عالیہ میں ایک بل لا رہے ہیں کہ ہندوؤں میں غیر فرقوں کے دو شخص آپس میں زن و شو کا رشتہ قائم کرنا چاہیں، تو ایسی شادی "قانوناً" تسلیم کی جائے)۔ مذہب کی ٹٹی ۱/۱

پولٹیکل اور سوشل آزادی اور انصاف (مسٹر پٹیل کا مسودۂ قانون : جو ہندو اپنی ذات سے علیحدہ شادی کریں، ان کی اولاد ناجائز نہ قرار دی جائے۔ اخبار کیسری وغیرہ اسکی مخالفت کر رہے ہیں) ۲/۲

ہندوستان کی جاں نثاری اور سرفروشی کا خون بہا (رولٹ بل پر) ؛ نمک جراحت ؛ ع نشتر چہ زنی رگ جنوں را ؛ ع نتواں برشتہ دوخت دہان دریدہ را (سپرو، شاستری،

بنرجی مخالف اخبارات پر) ۲/۲

ہمارے صوبے کا لبرل سیشن ۔ لبرل ایسوسی ایشن کا مسلک (اصلاحات کی تائید) مقابلہ تو دلِ ناتواں نے خوب کیا (رولٹ بل کی منظور ہو جانے پر)۔ ستیاگرہ ۰ (گاندھی جی نے رولٹ بل کی منظوری کے خلاف ستیہ گرہ کا اعلان کیا ہے)۔ پولیٹیکل شعبدہ بازی (تعجیل پسندوں پر تنقید) ۲/۴؛ آئینی اصلاحات پر لالہ لاجپت رائے (اخبار نیشن میں لاجپت رائے کا تائید میں مضمون) ۱/۳؛ آئینی اصلاحات کے عمل درآمد کے لیے کمیٹیاں ۔ (بنرجی، شاستری، سپرو، ستیلواد؛ "لیکن مسلمان حضرات کا انتخاب شکایت سے خالی نہیں ہو سکتا۔ صاحبزادہ آفتاب احمد خاں کی قابلیت سب پر روشن ہے۔ لیکن آپ کا شمار بالفعل طبقہ حکام میں ہے اور آپ کی زبان ملک و قوم کی زبان نہیں کہی جا سکتی۔ دوسرے بزرگ مولوی رحیم بخش ہیں۔ آپ کمال سے ابھی ہندوستان واقف نہیں ہے۔ کیا اچھا ہوتا اگر ان حضرات کی جگہ مسٹر حسن امام کے ایسے حبیب قوم نامزد کیے جاتے") ۱/۳ ۔

ماڈریٹ کانفرنس (بمبئی میں؛ آئینی اصلاحات کی تائید کی)؛ ماڈریٹ کانفرنس پر تعجیل پسندوں کا اعتراض (اخبار ہند و) - ۱/۳؛ علی گڑھ کانفرنس (الیشر برن کی صدارت میں پولیٹکل کانفرنس یو پی کا اجلاس) ۱/۳؛ ہوم رول لیگ (دہلی میں سالانہ اجلاس ہوا) ۱/۲؛ کانگریس اور مسلم لیگ کا ڈیپوٹیشن (ولایت جانے کے لیے حکومت کی طرف سے رکاوٹیں ڈالی جا رہی ہیں) ۱/۲؛ عورتوں کا ووٹ (نئی تشکیل ہونے والی کونسلوں میں عورتوں کو ووٹ کا حق دیا جائے یا نہیں اس پر سرکاری اور عوامی حلقوں میں بحث جاری ہے کہ پردے اور بعض دوسرے وجوہ سے انہیں یہ حق دیا جانا کہاں تک مناسب ہوگا۔ صبح امید کی طرف سے ووٹ کا حق دیے جانے کی پر زور حمایت) ۳/۱؛ مسلم لیگ کا اجلاس دہلی ("... جمہوریت اور آزادی کے میدان میں مسلم لیگ کانگریس سے بہت آگے ہے۔ لیکن مسلم لیگ کی یہ تجویز کہ صلح کی کانفرنس میں مسلمانانِ ہند کا ایک نائب موجود رہے کسی قدر حیرت انگیز ہے...") ۱/۲

دولت عثمانیہ کی حفاظت، ۳/۳؛ ترکی کا حشر (صلح کانفرنس میں) ۳/۳؛ ۴/۴؛ ۶/۴؛

مسئلہ خلافت ۳/۵ ؛ مسئلہ خلافت (حمایت میں شذرہ ؛ خصوصاً
ہندوستانی مسلمانوں کی وجہ سے) ۴/۱-۲ ؛ مسئلہ خلافت ۴/۴ ؛ ۲/۶ ؛ خلافت ('معارف' میں
شائع شدہ ایک مضمون خلافت و ہندوستان کا ذکر 'ہمارے معاصرین' کے ذیل میں کر کے لکھا ہے کہ اس مسئلہ پر
جو واقعی اعتراضات کیے جاتے ہیں 'معارف' نے ان کا جواب نہیں دیا ہے) ۴/۱ ؛ ('معارف' نے فروری
۱۹۲۱ء میں چکبست کے اٹھائے ہوئے مسائل پر جو جواب دیا ہے اس پر لکھا ہے کہ "غالباً مذہبی نقطۂ نظر
سے یہ جوابات اسلامی دنیا کی کامل تشفی کا باعث ہو سکتے ہیں۔ لیکن سیاسیات میں نظریات سے
قطع نظر کر کے واقعات کی منطق بہت کچھ کارگر ہوتی ہے۔ خلافت کا مسئلہ سوائے اہل اسلام کے غیر مسلم
دنیا میں کوئی اصولی یا عملی پہلو نہیں رکھتا" ۳/۱)

دہلی میں کانگریس کا اجلاس (مدن موہن مالوی کی صدارت میں ہوا)؛
"کانگریس کی تیز رفتاری اور جمہوریت کے پردے میں "مطلق العنانی پر تنقید"
۱/۱ ؛ کانگریس کے موجودہ مسلک سے مسز بسنٹ کا اختلاف — اخبار مرہٹہ (جو تلک کی زبان ہے)
کی تنگ نظری (مسز بسنٹ کے سلسلہ میں) ؛ مسز بسنٹ کی دور اندیشی — پہلا سوال (مسز بسنٹ نے
قبلاً اعتدال پسندوں پر تنقید کی بوچھار کی تھی۔ تین سال قبل سر سریندر ناتھ بنرجی کو جس طرح تلک کے مقابلہ پر
کانگریس چھوڑنا پڑی تھی وہی دن آج مسز بسنٹ کو دیکھنا پڑا۔) ؛ دوسرا سوال (ہوم رول لیگ کو
کانگریس کی مخالفت کہاں تک زیبا ہے) ۲/۲ ؛ مسز بسنٹ کی اعتدال پسندی : مسٹر مانٹیگو
کے لیے زبردست مدد کی ضرورت (مسز بسنٹ کی تائید)، مسز بسنٹ کی ستودگی ۲/۳ ؛ اہل مدراس
کا مسز بسنٹ کے ساتھ افسوسناک برتاؤ (مدراس میں لکچروں کے موقع پر)۔ مسز بسنٹ اور مسٹر تلک کے
پولٹیکل مراسم (تلک پر "تھیوسوفسٹ" کی نکتہ چینی) ۲/۴ ؛ مسز بسنٹ (حکومت خود اختیاری کے لیے
۲۰ سال کی مدت چاہتی ہیں، فوری نہیں۔ ۲/۱-۲ ؛ مسز بسنٹ (یونائیٹڈ انڈیا اخبار ولایت سے
جاری کیا ہے) ۳/۵ ؛ مسز بسنٹ کی قابل تقلید سرگرمی ۳/۴ ؛ مسٹر گھارٹ کی دیدہ دہنی ۴/۳۔
اندازی : کیا ممکن ہے ؟) ۲/۲ ؛ صلح ہوئی تو کیا ہوئی ۲/۰ — صلح یورپ ۳/۱-۲ ؛ کاغذی صلح
۵/۳ — پارلیمنٹ کا انتخاب (انگلستان میں انتخابات، اور موجودہ پارلیمنٹ میں ہندوستان

کاانشر ) ۲/۲ — پارلیمنٹ کی مشترکہ کمیٹی کا اجلاس جاری ہے، ہندوستانیوں کی شہادتیں ریکارڈ
کی جارہی ہیں ) ۳/۳ — چراغ تلے اندھیرا ( آئرلینڈ میں انگلستان سے نکلنے کے لیے ہنگامے )
۲/۲ ؛ آزادیٔ مصر ۵/۱ ؛

**حسرتِ آزاد :** مولانا حسرت موہانی کی آزادی کا فرمان جاری کرنے کے لیے سرہار
کورٹ بٹلر کی گورنمنٹ مبارک باد کی مستحق ہے۔ مولانا موصوف کی نظر بندی کے اسباب اس وقت
تک سرکاری مصلحت کے پردے میں پوشیدہ ہیں، مگر واقف کار جانتے ہیں کہ اس حبیبِ وطن کا
دامن باغیانہ جوش کے داغ سے پاک ہے۔ مولانا حسرت اُن تھوڑے سے انسانوں میں ہیں اصول
راستی کی پرستش جن کا ایمان ہے اور جن کے عقیدوں کی بنیاد دنیا کی تکلیف و مصیبت ہلا نہیں سکتی۔
دنیا میں اکثر اصولوں اور عقیدوں کی راستی و صحت پر ہمیشہ سے اختلاف رہا ہے اور جب تک
مختلف دماغوں کی نشوونما مختلف رنگ سے قدرتی طور پر ہوتی رہے گی اس وقت تک ایسے اختلاف
کی شان قومی اور اخلاقی مسائل کی چھان بین میں قائم رہے گی۔ لیکن دنیا کی محفل میں انسان کی اخلاقی
عظمت کا چراغ ایسے ہی لوگوں کے دم سے روشن رہتا ہے جو حسرت اور گاندھی کی طرح اپنے
اصول یا عقیدہ کو محض زبان کا چٹخارہ نہیں سمجھتے ہیں بلکہ اپنی روح کا جوہر خیال کرتے ہیں :

زندگی یوں تو فقط بازیِ طفلانہ ہے — مرد وہ ہے جو کسی رنگ میں دیوانہ ہے" ۲/۱

**حسرت کے عقائد :-** "مولانا حسرت پکے مسلمان ہیں۔ مگر ان کا مذہبی اعتقاد وطن
پرستی کا مخالف نہیں ہے۔ آج سے دس برس پہلے ہندو مسلمانوں کے قومی اور پولیٹکل اختلافات کی
چنگاریاں اکثر ہوا میں اڑتی نظر آتی تھیں اور دونوں فرقوں کے تعلیم یافتہ حضرات کے دامن بھی ان
چنگاریوں کے داغ سے خالی نہ تھے۔ لیکن اس وقت بھی مولانا حسرت کی زبان صرف قوم و ملک
کا کلمہ پڑھتی تھی اور قوم کے افق پر آپ کی وطن پرستی کا ستارہ دور سے چمکتا نظر آتا تھا۔ مولانا
حسرت کی زندگی آزادی اور جمہوریت کے اصولوں کی تفسیر ہے۔ مگر آپ کے نزدیک نہ غوغائے عام کی
پرستش جمہوریت ہے، نہ زبان درازی و مطلق العنانی آزادی ہے۔ اس پولیٹکل بیداری کے
زمانہ میں ملک و قوم کی پرستش کی امید نے گورنمنٹ کے عتاب کا خوف بہت کم کر دیا ہے۔ لیکن
۱۹۰۸ء میں جب پہلے پہل مولانا حسرت نے قید خانہ کی طرف رخ کیا تھا، تو اس وقت آپ کی حالت

پر یہ شعر صادق آتا تھا کہ :

جس دم قفس کو چھوڑ کے ہم آشیاں چلے
اک ہمصفیر نے بھی نہ پوچھا کہاں چلے

لیکن افلاس و بے سروسامانی کے عالم میں جس مردانہ ہمت اور استقلال کے ساتھ اس فدائے قوم نے قید کی مصیبتوں کو جھیلا ہے اس کی یاد مردہ دلوں میں بھی حرارت پیدا کرنے کے لیے کافی ہے۔ مولانا حسرت کی آزاد طبیعت کا اندازہ ذیل کے شعر سے ہو سکتا ہے :

ہے مشق سخن جاری چکی کی مشقت بھی
اک طرفہ تماشہ ہے حسرت کی طبیعت بھی

مولانا حسرت کا شمار تعجیل پسند فرقہ میں ہے۔ لیکن اعتدال پسند فرقہ کو آپ کی وطن پرستی اور ایثار نفسی پر ویسا ہی ناز ہے جیسا کہ آپ کی شان کے شایان ہے اگر یہ افشائے راز نہ سمجھا جائے تو یہ کہا جا سکتا ہے کہ مولانا حسرت کی رہائی کی کوشش کو جن عزیزانِ وطن نے قومی خدمت سمجھا ان میں مسٹر چنتامنی، ڈاکٹر تیج بہادر سپرو اور پنڈت کشن پرشاد کول کے نام قابل ذکر ہیں ہمیں اس قدر افسوس ضرور ہے کہ قوم اور ملک نے مولانا حسرت کی وہ قدر نہ کی جس کے وہ مستحق ہیں۔ سوائے اس کے اور کیا کہا جائے کہ ابھی تک آزادی اور جمہوریت کے شیدا دولت کے تازیانے کے اثر سے خالی نہیں ہیں۔ لیکن اگر کبھی قوم کو یہ ہوش آیا کہ وطن پرستی کا درجہ زبان کی طراری اور دولت کی نمائش سے بلند تر ہے، تو اس وقت مولانا حسرت کی اخلاقی عظمت کا صحیح اندازہ ہو سکے گا۔ ۱/۲

**بیگم حسرت :** مولانا حسرت کی دنیاوی زندگی کے ویرانہ میں جہاں رنج و تکلیف کے ہزاروں خس و خار موجود ہیں، وہاں محبت کا ایک شیریں چشمہ بھی جاری ہے، جسے آپ کی روح کی آسائش و تقویت کا خداداد ذریعہ خیال کرنا چاہیئے، یہ بیگم حسرت کی ذات ہے۔ اس شیر دل خاتون نے جس آزادی و ہمت اور استقلال کے ساتھ مصیبت اور افلاس کے دشوار گزار راستہ میں اپنے شیر مرد شوہر کا ساتھ دیا ہے اس سے ہندوستان کی عورتوں کی اخلاقی عظمت کا اندازہ ہو سکتا ہے۔ بیگم حسرت کی زبان عام جلسوں میں پولیٹکل مردانگی کا راگ گانے کے لیے خلق نہیں ہوئی ہے مگر اس شیدائے وفا کی زندگی کا نغمۂ خاموش وطن پرستوں کی روح کو وجد میں لانے کے لئے کافی ہے۔ ہم نہایت ادب سے بیگم حسرت کی خدمت میں اس

موقع پر مبارک باد عرض کرتے ہیں اور قوم کے نوجوانوں سے درخواست کرتے ہیں کہ وہ اس دیوی
کے قدموں کے نیچے بیٹھ کر استقلال اور ایثار نفس کا سبق حاصل کریں") ۱/۲

بیگم حسرت (شیردل خاتون)؛ پردہ ترک کر دیا ہے اور اس کی تلقین کر رہی ہیں۔ اخبارات
میں اس کی مخالفت پر تنقید) ۳/۴؛ مسٹر ایس پی سنہا (صلح کانفرنس میں ہند کے نمائندے ہوں گے
۳/۱؛ (نائب وزیر ہند کے عہدے پر فائز ہونے پر خوشی کا اظہار) ۲/۲؛ لارڈ سنہا (کانگریس نے
ان کا شکریہ ریکارڈ کرنے سے انکار کیا، اس پر افسوس) ۴/۱-۲؛ لارڈ سنہا ۵/۱؛ بال گنگا دھر
تلک (انتقال پر ڈھائی صفحے کا نوٹ) ۵/۱؛ لالہ لاجپت رائے ("عرصۂ دراز سے ... اپنے وطن
سے دور امریکا میں مقیم رہا" ۳/۴؛ مسٹر سی آر داس کی پولیٹکل مزاج (کانگریس کی تیز رفتاری کو
مزید تیز کرنے پر صبح امید نے تنقید کی ہے) ۱/۲؛ حضرت ثاقب سے معذرت (حسرت موہانی کے
مضمون میں بعض بے تکلفانہ جملوں کے لئے) ۳/۲؛ مسٹر ہارنمن [داور بمبئی کرانیکل] کے ساتھ غلط
سلوک] ۲/۴؛ انڈریوز کارنیگی اور پروفیسر ہیکل (فلسفی) پر تعزیتی نوٹ ۳/۲؛ مسٹر
جوشی (انجمن خادمان ہند کے ممبر: ان کے سوشل سروس کے کاموں کی تعریف؛ امریکہ کی لیبر کانفرنس
کے لئے وائسرائے نے انہیں نامزد کیا ہے اس پر خوشی)؛ بیباکانہ یورش (اخبار انڈپنڈنٹ
جوشی کے انتخاب پر ناخوش) ۳/۴؛ — کلکتہ یونیورسٹی کمیشن کی رپورٹ (تعلیم گاہوں میں
بیجا سرکاری مداخلت پر کمیشن نے نکتہ چینی کی ہے؛ صیغۂ تعلیم کو عوامی حکومت کی طرف منتقل کیا
جائے) ۳/۳؛ ہندو یونیورسٹی کا پہلا سالانہ جلسہ (۱۷ جنوری ۱۹۱۹ء: پہلا سالانہ کانووکیشن)
۲/۲؛ لکھنؤ یونیورسٹی (کا قیام) ۲/۶ — ہمارے صوبہ کا نیا اخبار (الہ آباد کے 'لیڈر' کے بعد
اب انڈیپنڈنٹ، دوسرا روزانہ اخبار جاری ہوا ہے۔ پہلے ایشو میں گاندھی جی کے پیغام کا ترجمہ
بھی دیا ہے) بمبئی کے مزدوروں اور قلیوں کی اسٹرائک ۲/۲ — مسٹر گاندھی کا اعلان کہ
ستیاگرہ کے میدان میں ان کے اپنے سوا کسی کو قدم رکھنے کی اجازت نہیں) ۱/۳؛ مسٹر گاندھی
کی روحانی عظمت، ستیاگرہ کی ناکامیابی کے اسباب، ستیاگرہ کے آفتاب پر خاک ڈالنا ۲/۴؛
شورش عام: رعایا اور حکام کے فرائض (پنجاب میں شورش پر) بے گناہوں کا خون (دہلی کا
حادثہ) ـ کوڑوں کی سزا (پنجاب میں شورش پسندوں کے لئے ملی)؛ رہنمایان وطن …

(معتدل ہے) ؛ ضروری تنبیہ (حکام کو) ؛ مسٹر شاستری کی تقریر (ولایت جانے سے پہلے حکومت کو تنبیہ کی ہے) ؛ رولٹ ایکٹ کی چنگاری۔ ۵/۲

سر مائیکل اوڈوائر "ہزار شکر کا مقام ہے کہ سر مائیکل اوڈوائر کے دوران حکومت کا خاتمہ ہوا) ۶/۲

آخری دور کی تلچھٹ (ہری کشن لال، سیف الدین کچلو اور دونی چند کی سخت سزاؤں پر اعتدال برتنے کی ترغیب) ؛ گورنمنٹ آف انڈیا کی ناعاقبت اندیشی (اصلاحات کی اسکیم پر بحث : چیمسفورڈ پر تنقید کہ انہوں نے مانٹیگو کی اصل اسکیم کا حلیہ بگاڑنے کی کوشش کی ہے) ؛ گورنمنٹ آف انڈیا کا مراسلہ ؛ گورنمنٹ آف انڈیا کی فردگناہ (شنکر نائر کی نظر میں) ؛ سوتھ برو کمیٹی کی کارروائی (توصیف شدہ) ؛ مسٹر مانٹیگو کی نیم گرم تقریر، مسٹر گاندھی : (مانٹیگو نے اپنی تقریر میں انہیں ایک عظیم انسان اور قابل ہندوستانی کہا ہے) ۶/۲ ؛ نیا دور (مانٹیگو کی تقریروں کی تعریف) ۳/۱-۲ ؛ خود کوزہ و خود کوزہ گر و خود گل کوزہ (مائیکل اوڈوائر کے سلسلہ میں مانٹیگو کی مقرر کردہ چھان بین کمیٹی) ۳/۲ ؛ کریو کمیٹی کی رپورٹ (حکومت خود اختیاری پر) ۳/۳ ؛ کونسل عالیہ ہند کا اجلاس (دیکھنا تھا کہ پنجاب کی شورش اور آئینی اصلاحات پر وائسرائے کیا فرماتے ہیں، یہ لکھ کر پھر وائسرائے کی تقریر پر تنقید کی ہے) ؛ نامہرباں نہیں ہے اگر مہرباں نہیں ؛ عذر گناہ ؛ پنڈت مدن موہن مالویہ کی معرکہ آرا تقریریں (کونسل میں) ؛ پنڈت مالویہ کی دور اندیشی ۴/۳ ؛ ساز قومی کے مختلف پردے (اصلاحات اسکیم ابھی تک قانون نہیں بنی ؛ اس پر افسوس کہ نائبان وطن یک رائے نہیں ہیں، ورنہ ملک کو فائدہ ہوتا) ؛ چیست یاران طریقت بعد ازیں تدبیر ما (تلک کا موقف) ؛ پولٹیکل افترا پردازی (ہندو اخبار کی افترا پردازی اعتدال پسندوں کے بارے میں) ۴/۳ ؛

زندہ دلان پنجاب کی مستعدی (امرتسر میں کانگریس کا اجلاس ہو رہا ہے) ؛ پرانے نشہ کا

خمار (تلک اور گاندھی کو پنجاب میں داخلے کی اجازت مل گئی ۔ لیکن امرت بازار پتریکا اور ہندو کو نہیں) ؛ تحقیقات کی کمیٹی کے متعلق مطالبۂ عام (یہ مطالبہ ہے کہ وکلاء کے ذریعہ بیانات منظور ہوں) ۵/۳ ؛ ڈاکٹر ابدے علاء کا ایڈریس (مہارن پور کی پولیٹکل کانفرنس کے صدر نشیں کی حیثیت سے ۔ زیادہ حصہ پنجاب پر ۳/۵ ؛ بابو بھگوان داس کا ایڈریس (ہمارے صوبہ کی سوشیل کانفرنس کے صدر نشین کے اصلاحی خطبہ کا خلاصہ) ۳/۵ ؛ مسٹر ستیا مورتی ("تلک کے خیالات کی پرواز کے مقابلہ میں پست نظر آتی ہے") ۳/۵ ؛ سر سنکر نائر (مسز بسنٹ کے اخبار یونائیٹڈ انڈیا میں ان کا مضمون : اس کا خلاصہ) ۳/۵

جام و سبو ٹوٹے ہیں ، نیا کارخانہ ہے (پارلیمنٹ کی مشترکہ کمیٹی کی رپورٹ شائع ہو گئی ؛ مانٹیگو کا شکریہ) ؛ تعجیل پسند حضرات کی دور اندیشی (انہوں نے بھی اس رپورٹ کا خیر مقدم کیا ہے) ۳/۶ ہنٹر کمیٹی (کمیٹی کی کارروائی روزانہ چھپ رہی ہے ۔ اندازہ ہوتا ہے کہ پنجاب کا انداز سلطنت معمولی انسانیت کے جوہر سے بھی خالی ہو چکا تھا) ؛ سرکاری گواہوں کی شہادت ؛ ہندوستانی ارکین کمیٹی کے خدمات : ۳/۶ ؛ پنڈت موتی لال نہرو (اس سال کانگریس کے صدر ہوئے ہیں) وہ اعتدال پسندوں کو بھی لینا چاہتے ہیں) ۳/۶ ؛ وہ سمجھتے ہیں کہ بیمار کا حال اچھا ہے (وائسرائے کی آمد لکھنؤ پر) ؛ در دست سبحہ دارد و مینا در آستین (وائسرائے کی جن لوگوں نے خوشامد کی ان پر) ۳/۶ ؛ پیام شاہی : شاہانہ دور اندیشی ، شکریہ قانون اصلاح ۴/ ۱-۲

کانگریس (تنقیدی شذرہ) ؛ صدر نشیں کانگریس کے فرائض ("امرتسر میں کانگریس کے اجلاس کا رنگ ایسا رہا جس پر کوئی سنجیدہ خیال وطن پرست ناز نہیں کر سکتا") ؛ قانون اصلاح کے متعلق تجویز (اور ترمیم) ؛ ترمیم کی تفسیر ؛ کانگریس کا انجام ۴/ ۱-۲

ماڈریٹ کانفرنس ۴/ ۱-۲ ـــ مسلم لیگ ؛ مسئلہ گاؤکشی (مسلم لیگ کی معقول تجویز) ۴/ ۱-۲

تلک پر :- قوم پرستی کا امتحان (تعجیل پسندوں کے خلاف)؛ آزادی و جمہوریت (پونا میونسپلٹی کا مسئلہ کہ بچوں کے لیے تعلیم مفت اور لازمی اُس کی تجویز؛ 'صبح امید' نے یہی لکھا ہے کہ عورتوں کو اس سے کیوں محروم رکھا جائے)؛ طوفانی جوش (تلک وغیرہ اس موقع پر مخالف ہیں)؛ عبرت خیز نتیجہ؛ مسٹر تلک کا طرز عمل ۴/۱-۲

کونسل عالیہ کا اجلاس (نئی کونسل کہاں ہو' (لکھنؤ یا الٰہ آباد) فیصلہ لکھنؤ کے حق میں دیا ہے) ۴/۳؛ ۳/۶

تو کار زمیں را نکو ساختی ـ کہ با آسمان نیز پرداختی (فرانس کی علمی انجمن کے سیاروں کے سلسلے میں اشتہار پر) ۴/۳

لارڈ سنہا کی معرکہ آرا تقریر (اور مسٹر سی آر داس) ۴/۴؛ ہنٹر کمیٹی کی رپورٹ (شائع ہو گئی)؛ میجورٹی رپورٹ؛ مائنورٹی رپورٹ؛ سرکاری مراسلے (ہنٹر کمیٹی کی رپورٹ پر) گورنمنٹ نے اپنی رائے ایک مراسلے کی شکل میں وزیر ہند کو بھیجی ہے؛ حکومت برطانیہ کا فیصلہ (وزیر ہند کا مراسلہ) ۴/۵؛ جنرل ڈائر کو سزا (سزا دی گئی۔ مانٹیگو کی تعریف)؛ مسٹر مانٹیگو کی تقریر، مباحثہ پارلیمنٹ میں) ۴/۶؛ سرکار سے قطع تعلق (اس کی مخالفت کی ہے) ۴/۶؛ مسئلہ خلافت اور عدم رفاقت ۵/۲؛ ڈپٹی کمشنر کچہری ڈولوپا کا قتل (خلافت کے مذہبی جوش میں) ۲/۵

گاندھی جی پر: کانگریس کا اجلاس خاص کلکتہ (گاندھی جی پر تنقید)؛ کانگریس کا خاتمہ؛ لالہ لاجپت رائے کی تقریر (کانگریس کے اجلاس میں)؛ قوم پرستی کی کسوٹی (عدم رفاقت) مسٹر گاندھی کی تجویز کا اصل جز (وکلا کے لئے عدم رفاقت کے لئے ہدایت) ۵/۲-۳

پنڈت مدن موہن مالوی اور پنڈت گوکرن مسرا (مالوی موقف کی تعریف) ۵/۲-۳، نازیبا بے خبری (گورنمنٹ پر تنقید) ۵/۲-۳

این چہ شور یست کہ در دور قمری بینم (جنگ کے مابعد پر تبصرہ: دنیا اور ہندوستان) دولت برطانیہ کے اجزا میں انتشار؛ حکومت پسند طبقے میں کانگریس سے ابتدائی اختلاف؛ عدم رفاقت کا اصولی پہلو؛ عدم رفاقت کا عملی پہلو؛ ترک ادب کی تلقین؛ عدم رفاقت کا انجام ۵/۴؛ ایشر کمیٹی کی رپورٹ (فوجی معاملات پر رپورٹ ہے اور اینٹی انڈیا ہے) ۵/۵؛ نان کوآپریشن کی تحریک؛ مدرسوں کا بائیکاٹ ۵/۵؛ انتخاب کونسل کا بائیکاٹ: انتخابات کونسل ۵/۵۔ (ہم کو مسرت ہے کہ بنارس ہندو یونیورسٹی کے طلبا اور ان صوبہ جات کے نوجوانوں نے مسٹر گاندھی کے مقابلے میں پنڈت مدن موہن مالویہ کی ذات پر زیادہ اعتماد ظاہر کیا۔ اگر ڈاکٹر ضیاء الدین احمد اور مسٹر محمد علی سکریٹری ایم۔ اے۔ او۔ کالج اپنے طرز عمل سے طلبا میں بدنام نہ ہوتے تو ہم کو یقین ہے کہ علی گڑھ کالج میں اس قدر ہنگامہ برپا نہ ہوتا کہ جس قدر ہوا بہر حال ؎ "رسیدہ بود بلائے ولے بخیر گذشت"

**عدم رفاقت:** عدم تعاون کے ذریعہ سوراج یا کامل حکومت خود اختیار کا حصول: ناگپور سے بلند ہوا ایک زبردست نعرہ: ۱/۶؛ دوسری آواز مدراس سے ("اس آواز میں کڑک تھی نہ ...، مگر اس کا حرف حرف دائمی غور و خوض کی تاثیر سے بھرا ہوا تھا ... یہ آواز ناگپور کے نعرہ کے مقابلہ کچھ بھی دلگیر نہ تھی جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ کسی نے سُنی، کسی نے نہ سنی، مگر جس نے سُنی اور غور سے سُنی اس نے کانگریس کی افسوسناک ناعاقبت اندیشی اور لبرل فیڈریشن کی زمانہ شناسی کو پہچان لیا۔ ناگپور کی کانگریس کا اجلاس، ہندوستان کی موجودہ پولیٹکل تاریخ میں یادگار رہے گا۔ سولہ ہزار ڈیلیگیٹ اس سے قبل کسی کانگریس کو نصیب نہیں ہوئے۔ لیکن عزیزانِ وطن ابھی مہاتما گاندھی کے پولیٹکل فتوی کی پرستش کے لئے تیار نہیں ہیں۔ ان کا دل یہ دیکھ کر لرزتا ہے کہ کانگریس کے قومی مندر کی قدیم بنیاد ہلا کر اس میں ایک نہایت قائم کیا گیا ہے جس کی پیشانی پر جلی حرفوں میں ایک طوفانی انقلاب لکھا ہوا ہے۔ یہ کہنا بیجا نہ ہوگا کہ جو کانگریس ۱۸۸۵ء میں قائم ہوئی تھی، ۱۹۲۰ء میں اس کی زندگی کا دور قطعی طور سے ختم ہو گیا ... ملک و قوم کے موجودہ پولیٹکل مزاج کو دیکھتے ہوئے دیکھنا ہے کہ مہاتما گاندھی کانگریس کے ضابطہ میں قیام امن کی شرط کب تک قائم رکھ سکیں گے ... رائے بریلی میں (کسانوں کا) جو ہنگامہ برپا ہوا وہ گورنمنٹ اور رعایا دونوں کے لئے قابل غور ہے۔") ۱/۱۱؛ کونسل کے وزیر اور ممبرانِ انتظامی کونسل کا مشاہرہ یکساں کرنے کی

تجویز ۱/۶؛ لارڈ ہارڈنگ، چیمسفورڈ کے جانشین ۱/۶

ہائے اس زود پشیماں کا پشیماں ہونا ("سرکار عالیہ ہند کا پنجاب کی بداعمالیوں کے بارے میں معافی مانگنا ... یادگار واقعہ ہے") ۲/۶؛ مسئلہ خلافت (حسن امام اور سیٹھ چھوٹانی شرائط صلح کی نظر ثانی کانفرنس میں شریک ہوں گے) ۱/۶؛ مہاتما گاندھی کی تحریک عدم رفاقت اور گورنمنٹ کی جانب سے پیام محبت؛ عدم رفاقت کے رہنماؤں کی زیادتی، طالب علموں کی نازک حالت؛ تعمیل پسند اخباروں کی پولیٹکل غیرت (غیر ملکی مال کے اشتہار چھاپتے ہیں) ۲/۶؛

بجٹ کا پُرخار گلدستہ (سرکاری بجٹ جو پیش ہوا اس پر تنقید:)؛ ہماری نگاہیں اس وقت کی منتظر ہیں جب کہ رعایا کے قائم مقاموں کو بجٹ کی برآمد پر قابو ہوگا اور ملک کی دولت کے بیجا صرف پر افسوس کرنے کا موقع باقی نہ رہے گا") ۳/۶؛
رائے بریلی اور سلطان پور کے واقعات ("ہماری کونسل میں پنڈت ہردے ناتھ کنزرو کا وہ رزلوشن گاؤخورد ہوگیا جس میں منشی گنج کے گنہگاروں کے لئے سزا کی ضرورت ظاہر کی گئی تھی ... جو فتنہ و فساد سلطان پور، رائے بریلی یا پرتاب گڑھ میں اکثر شورش پسند حضرات کی ناعاقبت اندیشی سے برپا ہوا ہے اس کو فرو کرنا گورنمنٹ کا فرض ہے، مگر اس کے ساتھ گورنمنٹ کا یہ بھی فرض ہے کہ بقائے امن کی کوشش میں ایسی جابرانہ تدابیر نہ اختیار کی جائیں جس سے امن پسند رعایا کی توہین اور دلشکنی مقصود ہو) ۳/۶
زباں بگڑی تو بگڑی تھی، خبر لیجئے دہن بگڑا ("عدم رفاقت کے اکثر زیادہ سن رسیدہ رہنما بھی مہاتما گاندھی کی نیک نفسی کے اثر سے خالی نظر آتے ہیں۔ حال میں پنڈت موتی لال نہرو نے اجمیر میں جو تقریر فرمائی اس میں مسٹر چنتامنی کی پالیسی سے اختلاف کرتے ہوئے یہ کلمہ استعمال فرمایا کہ بینڈگی را دکام بیلاشد" اتنا لکھ کر پھر اس میں تنقید کی ہے)؛ علی برادران کی یادگار معافی؛ اعلان معافی کا اخلاقی پہلو؛ اعلان معافی کا اثر؛ لارڈ ریڈنگ کا کرشمہ برتری؛ مہاتما گاندھی اور لارڈ ریڈنگ کی ملاقات (مسٹر محمد علی اور شوکت علی کی معذرت اور معافی انہیں ملاقاتوں کا ایک نتیجہ بیان

کی جاتی ہے"۔ ص ا تا ۵ پر پہلے ہی علی برادران کے خلاف تیز تنقیدی شذرات) ۵/۶۔

**علی گڑھ اور بنارس** : "مسٹر محمد علی نے عدم رفاقت کے پولیٹکل مسئلہ کو مذہبی وارنش دے کر علیگڑھ کے طالب علموں کی طبیعتوں کو ہفتہ دو ہفتہ کے لئے ضرور برانگیختہ کر دیا تھا مگر ... کثیر حصہ طالب علموں کا دعاء تو یہ پڑھ کر کالج میں داخل ہو گیا ... ہندو یونیورسٹی پر بھی کئی حملے ہوئے مگر پنڈت مدن موہن مالویہ کی مردانہ دوراندیشی نے طالب علموں کے حواس بگڑنے نہ دیے اور ہمارا خیال ہے کہ ہندو یونیورسٹی کی مثال کا ایسا زبردست اثر ہوا کہ اس صوبہ کے طالب علموں کی آنکھیں کھل گئیں" ۱/۶

**مولانا محمد علی** کی پولیٹکل شطرنج ("مہاتما گاندھی کو پولیٹکل امام کیوں قرار دیا ہے")؛ پولیٹکل شعبدہ بازی؛ عدم رفاقت کے متعلق پولیٹکل مغالطہ؛ افغانستان کا حملہ ۶/۴ لالہ لاجپت رائے کی آتش بیانی (پچھلے ماہ بمبئی میں تقریر جس میں لبرل لیڈروں پر کڑی نکتہ چینی کی) ۶/۴، لارڈ چیمسفورڈ (جن کا دور ختم ہوا)؛ لارڈ ہارڈنگ (نئے وائسرائے) ۶/۴

**نیا دور حکومت** (۳ جنوری ۱۹۲۱ء سے ہندوستان کے تمام مختلف صوبوں میں نئے دورِ حکومت کا آغاز ہو جائے گا)؛ انتخابات کونسل اور نون کوآپریشن؛ اینگلو انڈین حضرات کی غلط بیانیاں ۶/۵

مشرقی افریقہ (وہاں بھی ہندوستانیوں کے ساتھ تفریق) ۶/۵

صوبے کے نئے وزراء (آنریبل جگت نرائن اور سی وائی چنتامنی کو مبارکباد دی ہے۔

**صبح امید** نے کل دو سال آٹھ ماہ کی زندگی پائی لیکن اتنی قلیل مدت میں بھی ایک تاریخ بنا گیا۔ تحریک آزادیٔ ہند کی کوئی بھی بھرپور منصفانہ تاریخ صبح امید کو نظر انداز کر کے نہیں لکھی جا سکتی۔

۳۲ مہینوں کی مختصر عمر پانے والا "صبح امید" اس قدیم صداقت کو مزید مستحکم کر گیا ہے کہ لومڑی کی سو سال کی عمر شیر کی ایک سال کی زندگی کے مقابلے پر نہیں آیا کرتی!

●●

عنایت کردہ: جناب غالب امام
برانچ منیجر لائف انشورنس کارپوریشن پٹنہ

علی ابراہیم خاں خلیل کے سلسلے میں

# شجرہ خانوادہ حسین آباد ضلع مونگیر

(۱) جد امجد حضرت موسیٰ مبرقع ابن حضرت امام محمد تقی علیہ السلام

(۲) سید احمد کبیر
(۳) ابوالبقا سید محمد الاعرج
(۴) ابی عبداللہ نقیب قم
(۵) ابوالحسن
(۶) احمد
(۷) علی
(۸) عیسیٰ
(۹) جعفر
(۱۰) احمد
(۱۱) ابی محمد
(۱۲) شاہ عیسیٰ
(۱۳) ابوالفتح
(۱۴) شاہ علی
(۱۵) شاہ حسین
(۱۶) میر یاد
(۱۷) محمد
(۱۸) محمود
(۱۹) شمس الدین

(۲۰) غیاث الدین عزیز
(۲۱) محمد
(۲۲) نظام الدین
(۲۳) شاہ شاہان
(۲۴) شاہ جہاں
(۲۵) شاہ تنگک ملک
(۲۶) منصور
(۲۷) مظفر
(۲۸) فخر الدین
(۲۹) محمد الملکی
(۳۰) مخدوم نظام الدین
(۳۱) مخدوم شمس الدین فریاد رس
(۳۲) فرید الدین قتال
(۳۳) شاہ بدیع الدین
(۳۴) شاہ اللہ داد
(۳۵) شاہ بڈھن
(۳۶) شاہ بڑے

(۳۷) شاہ سخی شہید
(۳۸) شاہ مصطفیٰ — شاہ جنید
(۳۹) ملا احمد
(۴۰) شاہ زین الدین
(۴۱) ملا محمد نصیر
(۴۲) ذاکر حسین خاں

[داؤد علی خاں عرف ذاکر حسین خاں کی لڑکی کی شادی نواب علی قاسم خاں برادر خورد نواب علی ابراہیم خاں خلیل سے ہوئی تھی]

(۴۳) نواب علی قاسم خاں
(۴۴) نواب علی جواد خاں
(۴۵) نواب فدا علی خاں
(۴۶) نواب بہادر علی خاں
(۴۷) خان بہادر نوابزادہ دلدار علی خاں
(۴۸) نواب جابر علی خاں
(۴۹) انور علی خاں
وقار علی خاں
محمد علی خاں وغیرہ

نوٹ :- (۱) مخدوم شاہ شمس الدین فریادرس - حضرت سیدنا اشرف جہانگیر سمنانی کے خلیفہ تھے - آپکا مزار اجودھیا میں ہے -

(۲) ملا محمد نصیر - آپ آقا بہبہانی کے شاگرد رشید تھے -

(۳) زائر حسین خاں کی شادی نواب شعیب خاں داماد نواب فدائی خاں سپہ سالار فوج سرکار مغلیہ کی لڑکی سے ہوئی تھی - اکبر شاہ ثانی نے نواب کے خطاب سے سرفراز فرمایا -

(۴) نواب علی قاسم خاں، نواب علی ابراہیم خاں خلیل کے چھوٹے بھائی تھے - حکومت انگلیشیہ سے نواب کا خطاب ملا تھا -

(۵) نواب علی خاں کو حکومت انگلیشیہ سے قومی خدمت کے سلسلہ میں نواب بہادر کا خطاب اور جاگیریں ملی تھیں -

(۶) نواب دلدار علی خاں کو خان بہادر کا خطاب عطا ہوا تھا -

(۷) نواب جابر علی خاں کی شادی نواب لطف علی خاں کے چھوٹے صاحبزادے نواب اکبر علی خاں عرف چھوٹے نواب صاحب مشہور رئیس خاندان گزری کی منجھلی لڑکی سے ہوئی تھی -

(۸) چھوٹے نواب صاحب کے لڑکے نواب زادہ سید محمد مہدی کے بڑے لڑکے کی شادی سر سالار جنگ ثالث حیدر آباد کی بھانجی سے ہوئی تھی -

(۹) سید محمد مہدی عرف میاں کے منجھلے لڑکے سرور علی کی شادی نواب رضا علی خاں مرحوم رامپور کی لڑکی سے ہوئی - سرور علی صاحب پٹنہ ہائیکورٹ کے اس وقت جج ہیں -

(۱۰) چھوٹے نواب صاحب کی چھوٹی لڑکی کی شادی سر سلطان احمد کے صاحبزادے سے ہوئی تھی - ان کے پوتے شمس الحسن اس وقت پٹنہ ہائیکورٹ کے جج ہیں -

(۱۲) انور علی خاں کی شادی عظیم آباد کے ایک متمول اور سادات خاندان سنگی دالان کے مشہور و معروف نواب احمد علی خاں کے نواسہ کی لڑکی سے ہوئی - سنگی دالان کے خاندان کے مورث اعلیٰ نواب جعفر حسن خاں فیض، مصحفی کے شاگرد تھے اور مولانا سید حسین عرف میرن صاحب قبلہ ابن سید دلدار علی صاحب بانی خاندان اجتہاد لکھنؤ کے شاگرد تھے - غازی الدین حیدر اور محمد علی شاہ والیان اودھ سے بھی برادرانہ تعلقات تھے - فیض کے صاحبزادے نواب مہدی علی خاں مہدی سے بہار کے نامور شاعر میر علی محمد شاد نے بھی فیض حاصل کیا تھا -

مولفہ: وقار علی خاں

••

تصحیح واضافہ

# خدابخش لائبریری کے عربی فارسی مخطوطات کی فہرست مجمل (ہینڈ لسٹ)

## مرأۃ العلوم (ج ۲) و مفتاح الکنوز (ج ۳) مرتبہ ڈاکٹر سید اطہر شیر

## کے چند اغلاط

از

(۱) ڈاکٹر احمد حسین آزاد

(۲) ڈاکٹر محمد عتیق الرحمٰن

(۳) جناب محبوب حسین

(۴) حکیم شفقت اعظمی

(۵) ڈاکٹر محمد عتیق الرحمٰن

(۶) جناب سلیم الدین احمد

ڈاکٹر احمد حسین آزاد
مرزا غالب کالج گیا

(۱)

(۱) کتاب نمبر ۳۸۲۵ پر دیوان شنائی (مشہدی) کی جگہ دیوان سنائی (غزنوی) درج ہوا، اور غزالی مشہدی کی جگہ ابوالمجد مجدود بن آدم سنائی الغزنوی تحریر ہے اور اس غلطی کے تسلسل میں انگریزی کیٹلاگ نمبر ۲۵ کے بجائے ۳۴ کا حوالہ دیا ہے۔

(۲) کتاب نمبر ۴۰۱۲ کو خمسۂ نظامی لکھا گیا ہے۔ جبکہ اس میں صرف ایک مثنوی "مخزن اسرار" ہے۔

(۳) کتاب نمبر ۴۰۰۴ کے نسخہ میں قصاید ظہیر کے ساتھ پندنامۂ عطار، "مقیماں" اور مثنوی کا اندراج بھی ملتا ہے، جبکہ قصاید ظہیر فاریابی کے علاوہ اس نسخہ میں کوئی دوسری کتاب نہ اصلاً کبھی شامل تھی نہ اب ہے۔ قصاید ظہیر کو بھی منتخب قصاید لکھنا تھا۔

(۴) کتاب نمبر ۳۴۵ اور ۳۴۶۰ نمبر کتاب کو ہفت بند کاشی لکھا گیا ہے جبکہ یہ دونوں خمسۂ دبیر ہیں۔ مصنف کے نام کی جگہ دبیر کی بجائے کمال الدین حسن کاشی تحریر ہے۔

(۵) کتاب نمبر $\frac{۲۸۹۴}{۴}$ کی جگہ مثنوی بوعلی قلندر تحریر ہے، جبکہ اس پورے مجموعہ میں کوئی نسخہ قلندر کی مثنوی کا سرے سے ہی نہیں۔

(۶) کتاب نمبر ۳۹۰۰ کو خسرو دہلوی کی مثنوی لیلیٰ مجنوں لکھا گیا ہے جبکہ یہ ہاتفی کی لیلےٰ و مجنوں ہے۔

(۷) کتاب نمبر ۳۹۵۰ کو نظامی کی مثنوی "ہفت پیکر" بتایا گیا ہے، جبکہ یہ ہفت منظر ہاتفی کی تصنیف ہے۔

(۸) ہینڈ لسٹ ۴۰۶۳ پر ۹ ورق کی کتاب کو "دیوان محمود" لکھا ہے، جبکہ یہ بابہ یار طبع ہونیوالا "محمود نامہ" ہے۔

(۹) کتاب نمبر ۳۶۵۹ مجموعہ ہے اس میں آئینہ سکندری کا مخطوطہ بھی شامل ہے، جس کو درج نہیں کیا گیا ہے۔

(۱۰) کتاب نمبر ۲۹۸۰ میں صرف مثنوی روم دفتر چہارم کا ذکر ہے، جبکہ دفتر سوم بھی شامل ہے۔

(۱۱) کتاب نمبر ۳۴۰۷ پر مثنوی مولانا روم دفتر اوّل درج ہے جبکہ اوّل اس میں ہے ہی نہیں یہ دفتر چہارم، پنجم و ششم پر مشتمل ہے۔

(۱۲) کتاب نمبر ۲۹۸ پر مثنوی مولانا روم دفتر پنجم درج ہے جبکہ اس میں دفتر ششم بھی شامل ہے۔

(۱۳) کتاب نمبر ۸۰۷۴ جس میں ۱۵ کتابیں شامل ہیں ہر ایک میں سن کتابت ۹،۸ھ اور خط نسخ درج کیا گیا ہے جبکہ سن کتابت ۳۰ ذی الحجہ ۸۱۶ھ اور خط نستعلیق ہے۔

(۱۴) کتاب نمبر ۳۹۲۴ پر دیوان وحشی اور مصنف کے خانہ میں وحشی درج ہے۔ جبکہ یہ دیوان وحشی کا ہے۔

(۱۵) — ۳۶۸۹ اور ۳۹۸۲ نمبر کی کتابوں کو حضرت مخدوم احمد چرم پوش کی طرف منسوب کرتے ہوئے دیوان احمد بتایا گیا ہے (قدیم نمبر ۳۰۶ کا حوالہ بھی دیا گیا ہے) حالانکہ یہ کتابیں شیخ الاسلام ابو نصر احمد معروف بہ ژندہ پیل کی ہیں، جن کا نام انگریزی کیٹلاگ نمبر ۲۳ کے مطابق دیوان احمد جام ہونا چاہیے۔

(۱۶) — ۴۰۸۲ نمبر کی کتاب کو دیوان احمدی لکھا گیا ہے جبکہ یہ بھی دیوان احمد جام (نامکمل) ہے۔

(۱۷) — فہرست ساز نے ۳۳۶۷ نمبر کی کتاب کو 'دیوان معانی' لکھا ہے جبکہ یہ دیوان جانی (فضل اللہ احمد جانی) ہے۔

(۱۸) - ۳۸۲۸ نمبر کے قلمی نسخہ کو فہرست ساز نے "حرب حیدری" لکھا ہے، جبکہ یہ میر تراب علی حسینی واسطی کی کتاب "حرب حسینی" جلد اوّل و دوم ہے۔

(۱۹) - ۳۴۵۰ نمبر کی کتاب میر سید محمد بلگرامی کی مثنوی راز و نیاز ہے جس کو ناز و نیاز لکھا گیا ہے۔

(۲۰) — ۳۹۱۰ نمبر کی کتاب کو شیخ ابو النجیب عبد القادر سہروردی کی کتاب "آداب المریدین" درج کیا گیا ہے، جبکہ یہ حضرت شرف الدین احمد منیری کی کتاب "مطالب الطالب" ہے جو آداب المریدین کی شرح ہے۔

(۲۱) — ۲۶۵۱ نمبر کی کتاب شرح گلستان نہیں بلکہ گلستاں ہے۔

(۲۲) — ۲۸۷/۱ نمبر کی کتاب ابو نصر فراہی کی "نصاب الصبیان" بتائی گئی ہے یہ ملا محمد سعد کی "نصاب طفلاں" ہے۔

ڈاکٹر محمد عتیق الرحمن
خدا بخش لائبریری پٹنہ

فارسی ہینڈلسٹ نمبر ۲۹۶۱، ورق ۱۰۱، مس مختلف، خط نستعلیق، کتابت بارہویں صدی ہجری۔ یہ ایک مجموعہ ہے جو فارسی زبان میں ہے اور اس کی تفصیلات فارسی ہینڈلسٹ جلد ۳ ص ۲۷۵ پر اس طرح دی گئی ہیں :۔

۲۹۶۱/۱ رقعہ مرزا بیدل، ورق ۱، مس ۱۲، کتابت گیارہویں صدی ہجری فن انشا

۲۹۶۱/۲ رقعات عالمگیری، ورق ۴۴، مس ۱۳، کتابت ۱۳ ویں صدی ہجری فن انشا

۲۹۶۱/۳ انتخاب تحفۃ المجربات ورق ۱، مس ۱۵، کتابت ۱۳ ویں صدی ہجری فن طب

۲۹۶۱/۴ کلام ثنائی وغیرہ، ورق ۶، مس ۱۴، کتابت ۱۳ ویں صدی ہجری، فن بیاض

۲۹۶۱/۵ رسالہ، ورق ۷، مس ۱۴، کتابت ۱۳ ویں صدی ہجری، فن قصص و حکایات۔

۲۹۶۱/۶ محاربہ اکبر شاہ، از فیضی ورق ۸، مس مختلف کتابت ۱۳ ویں صدی ہجری، فن ادب

۲۹۶۱/۷ رسالہ می باید شنید، از محمد علی رفعت ورق ۱۶، مس ۱۳ کتابت ۱۲۱۰ ہجری، فن اخلاق و مواعظ۔

اس مجموعہ میں سات کے بجائے ۱۲ رسائل ہیں جن کی صحیح تفصیل یہ ہے :۔

۲۹۶۱/۱ رقعہ مرزا بیدل ص ۱، مس ۱۲، کتابت بارھویں صدی، فن انشا

۲۹۶۱/۲ رقعات عالمگیری ورق ۲ ب تا ۶ ۴ الف مس ۱۳ کتابت ۱۳ ویں صدی ہجری۔ اس میں ورق ۲ ب کے بعد کچھ اوراق کم ہیں۔

۲۹۶۱/۳ انتخاب از تحفۃ المجربات در جستن اعضاد تعبیر آن۔ ورق ۴۶ ب تا ۴۸ الف مس مختلف، کتابت ۱۲ ویں صدی ہجری ۔۔۔ یہ ایک مختصر رسالہ ہے، جو علم القیافہ پر ہے جیسا کہ رسالہ کے نام سے ظاہر ہے۔ یہ "در جستن پیشانی" سے شروع ہو کر "در جستن کف" پر ختم ہوا ہے۔ تقریباً تمام اعضاے انسانی کی کیفیت بیان کر کے اس کی تعبیر بیان کی گئی ہے۔

۲۹۶۱/۴ تعبیر نامۂ خواب ورق ۴۸ الف تا ۵۰ ب مس مختلف کتابت ۱۲ ویں صدی ہجری یہ خواب کی تعبیر پر ایک مختصر رسالہ ہے، جیسا کہ نام سے ظاہر ہے ۔۔۔ یہ ۱۶ ابواب پر مشتمل ہے لیکن درمیان میں باب دوم و باب سوم و باب چہارم نہیں ہے۔ پہلا باب در بیان رویت خداے تعالیٰ د

دیدن فرشتگان عالی وزہدان و بزرگان و بادشاہان . . . . و نماز گزاردن و امثال آن
اور آخری باب در بیان دیدن فقرہای دگوشہ ہان و جاہان بلند و دیدن حصار و امثال آن۔

۲۹۶۱/۵ اشعار خواجہ حسن مشہدی، حزین اصفہانی، غزالی مشہدی ورق ۱۵۱ الف پر
مس ۵، کتابت ۱۲ ویں صدی ہجری۔ اس کے حاشیہ پر خیالی گیلانی اور شیکبی کے چند اشعار ملتے ہیں۔
اس کے شروع و آخر کے صفحات غائب ہیں۔ اندازہ ہے کہ یہ کسی بیاض کا حصہ ہوگا۔

۲۹۶۱/۶ رسالہ در لطایف، ورق ۵۱ ب تا ۵۳ ب، کتابت ۱۲ ویں صدی ہج
اس کے شروع و آخر کے صفحات غائب ہیں۔ ورق ۵۳ کے حاشیہ پر فرمان عالمگیر شاہ بشاہزادہ
محمد اکبر ہے۔ یہ فرمان ۵۴ ب کے حاشیہ پر ختم ہوتا ہے۔

۲۹۶۱/۷ درجواب فرمان عرض داشت محمد اکبر شاہ زادہ۔ ورق ۵۴ ب تا ۵۶ ب
کتابت ۱۲ ویں صدی ہجری۔ یہ مذکورہ فرمان کے جواب ہی ہے۔

۲۹۶۱/۸ عرض داشت مہاراجہ سیوا سنگھ راجہ دکن برائے عالمگیر بادشاہ درباب
جزیہ، ورق ۵۷ ب تا ۵۸ ب کتابت ۱۲ ویں صدی ہجری ــــ یہ جزیہ کے بارہ میں مہاراجہ
سیوا سنگھ کا ایک خط ہے جو عالمگیر بادشاہ کے نام سے ہے

۲۹۶۱/۹ اشعار عشرتی وغیرہ۔ یہ ورق ۱۵۹ الف تا ۶۰ ب، کتابت ۱۲ ویں صدی
ہجری ــــ معلوم ہوتا ہے کہ یہ مذکورہ بیاض (اشعار خواجہ حسین مشہدی وغیرہ) کا متعلقہ حصہ ہے۔
اس میں عشرتی کے علاوہ نور العین واقف بٹالوی، ابوطالب کلیم، لا ادری، لطیف الدین ذکی،
خاقانی، قاضی عبید، امیر شمس الدین، محمد شریف ہجری، خواجہ شاپور، بیدل اور ضاحک
وغیرہ کی رباعیات و قطعات درج ہیں۔

۲۹۶۱/۱۰ دقیقہ اول در معرفت دم و خواص انفاس، ورق ۶۱ الف تا ۶۳ ب،
کتابت ۱۲ ویں صدی ہجری۔ اس کے شروع کے صفحات غائب ہیں۔

۲۹۶۱/۱۱ رسالہ در حکایات ۔ ورق ۶۳ الف تا ۶۵ ب مس ۱۴، کتابت ۱۲ ویں
صدی ہجری۔ یہ حضرت سلیمان علیہ السلام، حضرت یوسف علیہ السلام اور امیر تیمور وغیرہ کی حکایات
پر مشتمل ہے۔ ناقص الطرفین ہے۔

۲۹۶۱/۱۲ رقعہ بنام حضرت ظلّ اللہ شہنشاہ خلافت پناہ مسند نشین ۔ ورق ۶۶ الف پر کتابت ۱۲ ویں صدی ہجری ـــــ اس کے شروع و آخر کے صفحات غائب ہیں ۔ یہ ایک نامکمل رقعہ ہے، جو کسی بادشاہ کے نام ـــــ ہے ۔

۲۹۶۱/۱۳ ، ایک رقعہ ۔ یہ ورق ۶۷ ب پر ہے ۔ جس مختلف کتابت ۱۲ ویں صدی ہجری ۔ اس میں ایک جگہ مرزا بیدل کا نام آیا ہے ۔

۲۹۶۱/۱۴ اشعار میر نجات و مرزا احمد قلی ندیم وغیرہ ۔ ورق ۶۸ پر ۔ کتابت ۱۲ ویں صدی ہجری ۔ اس میں میر نجات و ندیم کے علاوہ محمد حسین اور ملا ناظم ہروی کی رباعیات و قطعات درج ہیں ۔

۲۹۶۱/۱۵ داستان محاربہ .... رفتن اکبر بادشاہ بگجرات، مصنفہ فیضی فیاضی ۔ ورق ۶۹ الف تا ۸۶ الف ۔ کتابت بارھویں صدی ہجری ـــــ اس میں مختلف قسم کے اشعار اور حکایتیں درج ہیں ۔

۲۹۶۱/۱۶ 'رسالہ می باید شنید' ورق ۸۶ ب تا ۱۰۱ ۔ س ۱۳ ۔ کتابت ۲۷ شعبان سنہ ۱۲۱۰ھ ـــــ یہ پند و نصیحت پر ایک مختصر رسالہ ہے، جس کو محمد علی رفعت بن عتیق اللہ الواسطی نے اپنے بڑے لڑکے میر صاحب ولی کے لئے لکھا ہے ۔ "می باید شنید" لکھ کر نصیحتیں تحریر کی گئی ہیں ۔

مندرجہ بالا مخطوطات میں خصوصی توجہ کا طالب ـــــ 'تحفۃ المجربات' کا نسخہ منتخب ہے، جو فہرست نگار نے نام سے دھوکا کھا کر مشتملات پر نظر کئے بغیر 'طب' کے فن میں نقل کر دیا ہے ۔ مخطوطہ جیسا کہ عرض کیا گیا ہے علم قیافہ پر ہے اور طب سے اس کا کوئی واسطہ نہیں ہے ۔

••

محبوب حسین
خدا بخش لائبریری، پٹنہ

(۳)

ہینڈ لسٹ نمبر ۷۸۰۲ میں جو چیزیں شامل ہیں، ان میں نمبر ۲۸۷/۳ کو فہرست نگار نے نظم نعت خان عالی کا عنوان دیکر نعمت خان عالی کی طرف منسوب کیا ہے اور اس کی ضخامت دو ورق قرار دیگئی ہے۔ واقعۃً یہ صرف دو صفحات پر مشتمل ہے، اور اس میں عالی کی نظم تو کوئی بھی نہیں۔ صرف پہلے صفحے پر ایک رباعی اس کے نام سے لکھی ہوئی ملتی ہے اور دو رباعیاں مزید ہیں۔ جن میں سے ایک صائب کی ہے اور دوسری حب الوطن از تخت سلیمان خوشتر والی مشہور رباعی۔ ساتھ ہی دو ہندی/اردو شعر ہیں:

گر منچپاہ (کذا) رونق وصلی — خط کو اصلاح لیکھ صاف کرد

الہ آباد دیکھو دلربا کوں — کہ ہم سوں ایہہ بنارس چھپ نجادے

دوسرے صفحے پر: ایک مصرع "زاغ از دہاں پرید کہ زاغ اندہاں پرید" — مرصفحہ لکھ کر اس مصرع پر تین مختلف شاعروں کے (جنکے نام نہیں دیے) اور ایک کسی "خسرو" نے تین تین مصرعے اس پر لگائے ہیں۔ یہ سب قطعات فارسی میں ہیں۔

••

حکیم شفقت اعظمی
ٹریری ایسرچ یونٹ خدا بخش لائبریری
پٹنہ

(۴)

(۱) صفحہ ۱۶۹ پر ہینڈ لسٹ نمبر ۳۱۲۵ کے تحت درج نسخہ "ریاض عالمگیری" المعروف بہ "ریاض الحکما" کے مصنف کا نام نہیں دیا گیا ہے۔ حالانکہ مخطوطہ کے پیش لفظ میں مصنف نے اپنا نام واضح طور پر "محمد رضا الطبیب" لکھا ہے:-

"..... العبد الاحقر محمد رضا الطبیب المحقر فی ہذہ المختصر کنت مزیلا التالیف المرکبات"

(۲) صفحہ ۱۷۶ پر ہینڈ لسٹ نمبر ۹، ۲۸ کے تحت درج طبی مخطوطہ "نسخہ جات مجرب التداوی" کی طرف بھی خاطر خواہ اعتنا نہیں کیا گیا ہے اور اس کے مصنف و کاتب کے نام بھی درج نہیں کیے گئے ہیں۔ نیز سن کتابت کے کالم میں فقط تخمینی صدی لکھنے پر اکتفا کیا گیا ہے، جو بہر حال آخری چارۂ کار ہے، حالانکہ جملہ تفصیلات خود اس نسخہ میں درج ہیں جو اس طرح ہیں:

اس کے مصنف کا نام "غلام مصطفیٰ بہاری" پیش لفظ میں صاف لکھا ہوا ہے، جیسا کہ اقتباس ذیل سے ظاہر ہے:

"الحمد اللہ الشافی العلل الظاہرہ و دافع امراض الباطنہ والصلوٰۃ والسلام علی رسولہ ... محمد و اصحابہ اجمعین۔ اما بعد میگوید احقر الناس الراجع الیٰ رحمت باری غلام مصطفیٰ بہاری کہ در عنفوان شعور و بدایت .... در علم حکمت کتاب بسیار و رسالہ بیشمار کہ از حکمائے متقدمین و متاخرین تصنیف یافتہ مطالعہ نمود .... رسالہ ترتیب دادہ بہ مجرب التداوی موسوم ساخت"

کاتب نیز سن کتابت کا تذکرہ خاتمۂ مخطوطہ میں واضح طور پر کیا گیا ہے، جیسا کہ اقتباس ذیل دیکھیے:

"دست من احقر العباد بندہ رام سہائے متوطن موضع کوہلا .... روز چہارشنبہ ۲۲۲ فصلی بوقت ۲ گھڑی روز ماندہ در مکان منشی صاحب قبلہ منشی پریم لعل صاحب بضلع آرہ بحضور کلکٹر صاحب استاد بودند بمقام مذکور بدروازہ خاص تحریر یافت تمام شد"

ڈاکٹر محمد عتیق الرحمٰن
خدابخش لائبریری۔ پٹنہ

## (۵)

(۱)۔ دائرالوصول الی علم الاصول: کتاب نمبر ۳۱۱۹

اس کو فہرست نگار نے شرح منارالاصول کے نام سے کیٹلاگ کیا ہے جبکہ یہ مدارالفحول کی شرح ہے اور دائرالوصول کے نام سے متعارف ہے۔

(۲)۔ مختصرالوقایہ: کتاب نمبر ۲۹۸۷

اس کو فہرست ساز نے منتخب مسائل ھدایہ کے نام سے فہرست مجالہ درج کیا ہے جبکہ یہ مختصرالوقایہ ہے کیونکہ مصنف نے آگے چل کر اس کی خود ہی تصریح کر دی ہے۔ دوسرے یہ کہ دوسرے نسخوں سے اس کی عبارت ملتی ہے۔

(۳)۔ الشریفیہ: کتاب نمبر ۲۹۹۵۔

فہرست ساز نے اندراج میں 'علم الفرائض' کے نام سے کیٹلاگ کیا ہے۔ واقعتہً یہ علی بن محمد کبرجانی (م ۸۱۲ھ) کی 'الشریفیہ' ہے۔

(۴)۔ الرسالہ فی الزوال ہینڈ لسٹ نمبر ۳۰۶/۸ اس نسخہ کا اندراج ہینڈ لسٹ نمبر ۳ ص ۱۲۶ پر اس نام سے کیا گیا ہے جبکہ اس کا اصل نام 'السعادۃ الابدیۃ فی تحقیق الدائرۃ الھندیہ' ہے' جیسا کہ اس نسخہ کے مصنف نے اس نسخہ میں آگے چل کر خود اس کی صراحت کر دی ہے۔

(۵)۔ شرح احکام مشروعات' ہینڈ لسٹ نمبر ۴۰۰۸ کو اس نام سے ہینڈ لسٹ عربی جلد ۲ ص ۱۶۹ پر اندراج کیا گیا ہے۔ اس کا صحیح نام 'رسالہ فی احکام مشروعات' چاہیے۔ یہ شرح نہیں ہے بلکہ اصل نسخہ ہے۔

(۶)۔ الایضاح المصطلحہ ہینڈ لسٹ نمبر ۳۱۸۹' اس نسخہ کا اندراج ہینڈ لسٹ جلد ۳ ص ۲۶ پر اس نام سے کیا گیا ہے۔ حالانکہ عربی نحوی ترکیب کے لحاظ سے غلط ہے' اس کا صحیح نام 'ایضاح المصطلحات' ہوگا۔

سلیم الدین احمد
خدابخش لائبریری پٹنہ

(۶)

عربی مخطوطات کی ہینڈ لسٹ (فہرست مجمل مفتاح الکنوز، جلد سوم) سلسلہ نمبر ۳۳۱۶، کتاب نمبر ۳/۳۱۸ "التحقیقات العلی باثبات فریضۃ الجمعہ فی القریٰ" کا عنوان عربی انداز کا ہے جس سے دھوکا کھاکر فہرست ساز نے اسے عربی مخطوطہ شمار کر لیا۔ واقعتہً یہ اردو ہے جس میں قرآنی آیات اور احادیث سے فرضیت جمعہ دیہات میں بھی ثابت ہوتی ہے۔ وہ چونکہ اصلاً عربی میں تھیں اس لئے انہیں عربی میں پیش کیا گیا ہے۔ لیکن جابجا ان کا اردو میں ترجمہ بھی کیا گیا ہے اور توضیح و تفصیل اور اپنے نتائج سب اردو ہی میں بیان کئے ہیں۔ یہ امر قابل ذکر ہے کہ یہ طبع بھی ہو چکی ہے (مطبع احمدی پٹنہ، ۱۳۰۹ھ۔ حوالہ: حیات المحدث شمس الحق و اعمالہٗ ص ۹۵)۔

اس کتابچہ سے ایک عبارت نقل کی جاتی ہے، نمونہ کے لئے بھی اور اس لئے بھی کہ ایک دلچسپ اطلاع کی حامل ہے کہ خاص عہد رسالت میں جن چار قریوں میں نماز جمعہ ادا ہوئی ان میں ایک بحرین کا گاؤں جواثی بھی شامل ہے۔

"رسول اللہ صلعم کے زمانۂ مبارک میں چار مرتبہ متعدد گاؤں میں جمعہ کی نماز پڑھی گئی۔ اول ہزم البیت میں جو ایک گاؤں مدینہ سے ایک کوس کے فاصلے پر واقع ہے۔ وہاں حضرت اسعد بن زرارہ نے ہمراہ جماعت صحابہ کے نماز جمعہ کی پڑھی۔ دوسرے جواثی جو ایک گاؤں ہے بحرین میں، وہاں صحابہ نے جمعہ پڑھا۔ تیسرے قبل ہجرت فرمانے رسول اللہ صلعم کے طرف مدینہ کے حضرت مصعب بن عمیر نے مدینہ منورہ میں بحکم رسول اللہ صلعم نماز جمعہ پڑھایا، باوجود اس کے اس وقت مدینہ منورہ بھی گاؤں کے حکم میں تھا۔ بعد از ہجرت آبادی اس کی بہت بڑھ گئی تھی۔ صحیح بخاری کے باب فضل المدینہ میں عن ابی ہریرۃ قال قال رسول اللہ صلعم اُمرتُ بقریۃ تاکل القریٰ یقولون یثرب وھی المدینۃ — چوتھے رسول اللہ صلعم نے جب مدینہ کی طرف ہجرت فرمائی تو بنی سالم میں جو ایک گاؤں ہے درمیان قبا اور مدینہ کے، وہاں نماز جمعہ کی ادا فرمایا۔"

یہ کتاب اس بنا پر اہمیت کی حامل ہے کہ علامہ شمس الحق ڈیانوی پر ان دنوں سعودی عرب اور بنارس کے متعدد اسکالرس کام کر رہے ہیں اور اردو میں ان کی تصانیف شاذ ہی ہیں کیونکہ وہ بنیادی طور سے عربی کے مصنف مانے جاتے ہیں اور ایک محدث کی حیثیت سے دنیائے عرب میں معروف ہیں۔

●●

